


یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

APRIL 2018

آفاقِ معلومات کا علمبردار

ماہنامہ روحانی

# آئینہ قسمت ®

لاہور

## شام لہو لہو



## علم نجوم کی روشنی میں

## جادوگری کا مستقبل؟

## آئینی مارشل لاء؟

بیادِ حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

بانیٔ ادارہ مہتمم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور
آفاقی مطالعاتی کا علمبردار

جلد نمبر 70 | APRIL 2018 | شمارہ نمبر 13

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبر شپ 9000 روپے
لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے







کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور 54660
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی -74200
Ph: 021-32217544


مولا علی علیہ السلام نے فرمایا:
اگر دنیا بہترین جگہ ہوتی تو
یہاں کوئی روتے ہوئے پیدا نہ ہوتا۔




سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

اعظم

اے خدائے جمال و زیبائی
خوب ہے تیری عالم آرائی
تو کہاں ہے کہاں نہیں ہے تو
محوِ حیرت ہے تابِ گویائی
سب میں موجود اور سب سے جدا
کون سمجھے یہ رازِ تنہائی!
پارہ پارہ قبائے استدلال
ریزہ ریزہ ہے دام جویائی
کیا نظر آئے ماسوا کا جہاں
دیکھ کر تیری شانِ یکتائی
اعظم اُس نام سے ہے گلشن میں
زندگی، تازگی و رعنائی

# نعت

مظہر بھوپالی

کیوں نہ خوش آج ہوں یہ زمیں آسماں
آ رہے ہیں یہاں مالک دو جہاں
منتظر اِک اشارے کے شمس و قمر
اِک اشارے سے ہو جائیں گے دو وہاں
سنگریزے بھی آ جائیں گر ہاتھ پر
ہے رسولِ خدا ہو یہ اُن کا بیاں
بت کدوں میں بھی تو آج ہیجان ہے
رہ نہ پائیں گے وہ اب کبھی بھی یہاں
ہم خطا وار ہیں ہم کو اقرار ہے
بخشوا دیں گے رحمت سے ہم کو وہاں
قصد تم بھی مدینے کا کر لو مظہرؔ
پھر نہ رہ جاؤ پیچھے دوبارہ یہاں

# منقبت

رشید ملنگی

اس منگتے کا کاسہ بھر دو
خواہش اس کی پوری کر دو
بلوا کے بغداد میں گھر دو
تم ہو قطب ربانی
آئے غوث پیا جیلانی
آئے غوث پیا جیلانی
کیوں نہ رشیدؔ ہو اُن پر واری
فیض ہے جن کا سب پر جاری

# حدیث قدسی

**اللہ سبحانہٗ تعالیٰ فرماتا ھے:**

✽ جس نے نہ تو میرے فیصلے کو قبول کیا، نہ میری آزمائش پر صبر کیا، نہ میری نعمتوں کا شکر ادا کیا اور نہ ہی میری بخشش (یعنی عطا کردہ نعمت) پر قناعت کی تو اُسے چاہیے کہ وہ میرے علاوہ کسی اور رب کی عبادت کرے۔ ✽ جس نے اس حالت میں صبح کی کہ وہ دُنیا پر غمزدہ تھا تو گویا اس نے مجھ سے ناراضی کی حالت میں صبح کی۔ ✽ جس نے مالداری کی وجہ سے کسی مالدار کے سامنے عاجزی کا اظہار کیا تو اس کا دوتہائی دین چلا گیا (یعنی کمزور ہو گیا)۔

## سیاسی ایجیٹیشن آئینی ایمرجنسی مارشل لاء کا خطرہ

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں اپریل 2018ء

**زائچہ فل مون** — 10 سنبلہ 07 — بحساب ویدک

- 6: قمر 16.39
- 7: مشتری 28.26
- 8
- 5، 4: راہو 19.18
- 3
- 9: مریخ 13.40، زحل 14.47
- 12: شمس 16.39
- 2
- 10: کیتو 19.18
- 11
- عطارد 18.49
- 1: زہرہ 6.17

31 مارچ 2018ء اسلام آباد 17 بجکر 38 منٹ

**زائچہ نیو مون** — 33 حمل 27 — بحساب ویدک

- 1: زہرہ 25.23، قمر 1.55، شمس 1.55
- 12: عطارد 10.41
- 11
- 3، 2
- 4: راس 17.52
- 10: ذنب 17.52
- 5
- 7: مشتری 26.59
- 9: مریخ 21.59، زحل 15.2
- 6
- 8

16 اپریل 2018ء اسلام آباد بوقت 06 بجکر 57 منٹ

**زائچہ نیو مون:**۔ نیومون کا طالع میں ہونا عوام خواتین اور بچوں کی اصلاح و بہتری کے اقدامات یقینی دیکھنے میں آئیں ایسے سخت قوانین بنانے کی سفارش کی جائے جس سے معصوم جانوں کو تحفظ فراہم ہوں میڈیا وسوشل میڈیا کے تعاون سے حکومت ایسے مثبت اقدامات کرے۔ ستارہ مشتری کی ساتویں نشست معاشی اور خارجہ امور کے معاملات خاصے ہائی لائٹس رہیں۔ حکومت غیر ملکی قرضوں کی عدم ادائیگی کے سلسلے میں خاصی پریشان رہے۔ معاشی عدم استحکام کے سبب عوام میں پریشانی، مہنگائی ڈالر کے مقابلے میں روپیہ کی قدر میں کمی بتدریج دیکھنے میں آئے۔ طالع برج سنبلہ (قوم کا حاکم) ستارہ عطارد ساتویں ہمراہ بارہویں نحس ستارہ شمس سے حالت قران وغروب ہونے سے جبکہ یہ گھر ملکی خارجہ پالیسی بین الاقوامی ملکوں سے تعلقات تنازعے دشمن ملکوں کی جانب سے دہشت گردی کے خدشات عطارد کی کمزوری امریکہ افغانستان دیگر اہم ممالک سے ڈبل ڈیلنگ معاہدوں اور معاملات میں دوسرے ممالک سے اختلافات بڑھ سکتا ہے۔ وزارت خارجہ کو غیر ممالک سے گفت وشنید خصوصاً افغانستان، بھارت، امریکہ سے نہایت احتیاط کرنی ہوگی کمرشل ایگریمنٹ سی پیک دوست ملک چین سے کئے گئے وعدوں کی پاسداری میں کمی کے سبب سبکی سے بچنے کی کوشش ناگزیر ہوگی۔ سیاستدانوں کی سیاست دانیاں عوام میں بے اطمینانی اور بے چینی کا سبب بنے دشمن ممالک کی جانب سے عالمی میڈیا عوام میں جنگی جنون کی افواہوں کی گردش سے نفسیاتی پیچیدگیوں میں اضافہ ہو مریخ وزحل وتدالارض چوتھے گھر رہتے ہوئے قران نحسین بنا رہے ہیں۔ مریخ تیرے آٹھویں کا مشترکہ حاکم فعلی منحوس جبکہ زحل پانچویں چھٹے کا حاکم ہو کر بھی فعلی منحوس طالع 11,10,7,6,4 گھروں کو متاثر کر رہے ہیں۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ اندرون ملک الیکشن کے ساتھ ایجیٹیشن عدلیہ، سیاست دانوں میں احتساب کے سبب اور میڈیا کی آپس میں مخالفت کا ماحول بنا رہا ہے۔ عدلیہ سیاست محاذ آرائی بڑھنے سے مارشل لاء ایمرجنسی جیسے خدشات نظر انداز نہیں کئے جاسکتے۔ چوتھے قران نحس مریخ زحل ساتویں شمس تینوں فعلی منحوس ستاروں نے پورے زائچہ کے حساس مقامات کو اپنی لپیٹ میں لے رکھا ہے۔ جو کسی بڑھے غیر معمولی اندرون ملک اقدام مارشل لاء جیسے حالات آئینی ایمرجنسی کا اشارہ معلوم ہوتا ہے۔ سیاستدانوں کو جوش کی بجائے ہوش سے کام لینے کا مشورہ ہے۔

**زائچہ فل مون:**۔ منقلب طالع برج حمل کا حاکم ستارہ مریخ نویں جبکہ دسویں حکمران گیارہویں پارلیمنٹ کے ستارہ زحل نویں سے ہی حالت قران میں 11,9,6,3 ویں گھر جبکہ مریخ 9,4,3 اور 12 ویں گھروں کو متاثر کر رہے ہیں۔ زحل ومریخ نویں گھر مذہبی قانونی تنازعات کمرشل طبقے میں بے چینی افراتفری اور بڑی سیاسی شخصیات کی احتساب کے عمل سے سزا، ہڑتالیں، ہنگامے، بلوے اور فسادات کے نتیجہ میں انتظامی اداروں (پولیس) سے تصادم اور فوج کی طرف سے کرفیو وغیرہ کے امکانات نظر انداز نہیں کئے جاسکتے۔ حکمران پارٹی یا حکومت کے خلاف خفیہ قوتیں سرگرم رہیں۔ سیاستدانوں کو عدلیہ سے تصادم آئینی مارشل لاء سے بچنے کا مشورہ ہے، گر قبول افتد زہے عز وشرف

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 02 اپریل 03 بجکر 57 منٹ، خاتمہ 04 اپریل 11 بجکر 55 منٹ تک رہے گی۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# مُلکِ شام کے حالات، امام مہدی کا ظہور اور
## نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیشن گوئیاں..!

پاکستانیوں نے عراق وشام میں داعش کے حملے اور قبضے پر آج تک احتجاج نہیں کیا مگر جب داعش کو مار پڑی تو آہ و بکا شروع کر دی سوشل میڈیا پر حلب کے نام سے جو تصویریں گردش کر رہی ہیں ان میں زیادہ تر تصویریں فلسطین میں اسرائیلی مظالم کی ہیں یا شام میں داعش کی بربریت کی۔
انور مقصود



شام لہولہو ہے اور عالم اسلام چین کی نیند سو رہا ہے۔ معصوم انسانوں کے خلاف ہونے والی بربریت کا یہ ساتواں سال ہے۔ لاکھوں بے گناہ لقمہ اجل بن چکے ہیں۔ اسلامی دنیا کو محض تماشائی بننے کی بجائے اپنا متفقہ کردار ادا کرنا چاہئے۔ ان حالات کے تناظر میں ہم حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیشن گوئیاں قارئین کو ہدیہ کرتے ہیں۔ شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی (ایڈیٹر: آئینہ قسمت)

اللہ کے رَسُول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قیامت کے نشانات بتلاتے ہوئے فرمایا کہ: اُونٹوں اور بکریوں کے چرواہے جو برہنہ بدن اور ننگے پاؤں ہونگے وہ ایک دوسرے سے مقابلہ کرتے ہوئے لمبی لمبی عمارتیں بنوائیں گے اور فخر کریں گے... (صحیح مسلم 8)

ریاض شہر میں عمارتوں کا یہ مقابلہ آج اپنے عُروج پر پہنچ گیا، دبئی میں ''برج خلیفہ'' کی عمارت دنیا کی سب سے اُونچی عمارت بن گئی تو ساتھ ہی شہزادہ ولید بن طلال نے جدّہ میں اس سے بھی بڑی عمارت بنانے کا اعلان کر دیا ہے جو دھڑا دھڑ بنتی چلی جا رہی ہے، عرب کی عمارتیں سارے جہان سے اونچی ہو چکی ہیں...! عرض کرنے کا مقصد صرف یہ کہ میرے پیارے رسول حضرت مُحمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو فرمایا وہ پُورا ہو چکا ہے۔ اور پیشگوئی پُوری ہو کر اپنے نُکتہ کمال کو پہنچ چکی ہے...! عرب کا سب سے زیادہ تیل خریداری کرنے والے امریکہ نے صدّام کو ختم کر کے تیل کی دولت سے سَیراب مُلک عراق کے کنوؤں پر قبضہ جمالیا ہے۔ اور لاکھوں بیرل مُفت وصول کر رہا ہے۔ تو پھر تیل کی گرتی مانگ نے تیل کی قیمتوں کو نچلی سطح پر پہنچا دیا۔ جس سے عرب ممالک کا سُنہرا دور خاتمے کے قریب ہے...!

سوال پیدا ہوتا ہے اس زوال کے بعد کیا ہے...؟ اللہ کے رَسُول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک اور حدیث ہے کہ: قیامت سے پہلے سَرزمینِ عرب دوبارہ سَرسَبز ہو جائیگی" (صحیح مسلم) سعودی عرب اور امارات میں بارشیں شروع ہو چکی ہیں،

مَکّہ اور جدّہ میں سَیلاب آ چکے ہیں۔

عرب سرزمین جسے پہلے ہی جدید ٹیکنالوجی کو کام میں لا کر سر سبز بنانے کی کوشش کی گئی ہے۔ وہ قدرتی موسم کی وجہ سے بھی سر سبز بننے جا رہی ہے۔

سعودی عرب گندم میں پہلے ہی خودکفیل ہو چکا ہے، اب وہاں خشک پہاڑوں پر بارشوں کی وجہ سے سبزہ اُگنا شروع ہو چکا ہے، پہاڑ سر سبز ہونا شروع ہو گئے ہیں۔ بارشوں کی وجہ سے آخر کار حکومت کو ڈیم بنانا ہوں گے۔ جس سے پانی کی نہریں نکلیں گی، ہریالی ہوگی، سبزہ مزید ہوگا، فصلیں لہلہائیں گی، یُوں یہ پیشگوئی بھی اپنے تکمیلی مَراحل سے گزرنے جا رہی ہے۔

سفر نامہ زیارات مقدسہ (ایران و عراق) شاہ زنجانی آئندہ ماہ ملاحظہ فرمائیں۔

اور جو میرے حضور ﷺ نے فرمایا اسے ہم اپنی آنکھوں سے دیکھتے جا رہے ہیں...! اگر احادیث پر غور کریں تو مَشرقِ وُسطیٰ کے زوال کا آغاز مُلکِ شام سے شروع ہوا لیکن شاید عرب حُکمران یا تو یہود و نصاریٰ کی چال سمجھ نہ سکے۔ یا بے رُخی اختیار کی لیکن وجہ جو بھی ہو یا نہ ہو، سرکار ﷺ کی بتائی ہوئی علامات کو تو ظاہر ہونا ہی تھا۔ حدیث کے مطابق...! چُنانچہ

حدیث پاک میں ارشاد ہے: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: " جب ضُل شاہ تباضُی بربا کا شکا ضُوجائیں تو پھر تم میں کوئی خیر باقی تیئ ضُے گی " (سنن لترمذ 2192: با ماجا فی لشا، حدیث صحیح)

میرے محترم و مکرم قارئین کرام یاد رکھیں...!

اَحادیثِ مبارکیئ کی سے شاضُل شا سے اُمتِ مسلمیئ کا مستقبل بستیئ ضُے، اگر مُلکِ شام ایسے ہی برباد ضُوتے رہا تو پوُامتِ مسلمیئ کی بھی خیر نضّیں، ویسے تو 90 فیصد برباد ہو چکا.........! اب جبکہ پانچ سالہ خُونریزی میں 8 لاکھ بے گناہ بچّے، بُوڑھے، عَورتیں شہید اور لاتعداد دُوسرے مُلک کی سرحدوں پر زندگی کی بھیک مانگتے ہوئے شہید ہو رہے ہیں اور اتنے ہی تعداد میں زخمی یا معذور ہو چکے، لہٰذا شام مکمّل تباہی کے بعد اب نزع کی حالت میں ہے...! اس حدیث کے حساب سے عرب ممالک کے سُنہرے دَور کے خاتمہ کی اہم وجہ مُلکِ شام کے مَوجُودہ حالات ہیں، گویا نبی ﷺ کی ایک اور پیشگوئی کی علامَت ظاہر ہو رہی ہے یا ہو چکی....! یاد رکھیں...!

کہ مُلکِ شام کے مُتعلّق اِسرائیل، رُوس و امریکہ جو بھی جھوٹے بہانے بنائے، لیکن ان سب کا اَصل ہَدَف جَزیرَۃُ العَرَب ہے۔ کیونکہ کُفّار کا عقیدہ ہے کہ دجّال مَسیحا ہے۔ اس وجہ سے یہ لوگ دجّال کے اِنتظامات مکمل کر رہے ہیں۔ جس کے لیے عرب ممالک میں عدم اِستحکام پیدا کرنا ہے۔ کیونکہ مُلکِ شام پر یہود و نصاریٰ قبضہ کرنا چاہتے ہیں۔ اور یہ ہو کر رہیگا۔ حضرت مہدی علیہ السلام کے ظہور سے قبل.....!

چُنانچہ کتابِ فِتَن میں ہے کہ: آخری زمانے میں جب مُسلمان ہر طرف سے مَغلوب ہو جائیں گے، مُسلسل جَنگیں ہوں گی، شام میں بھی عیسائیوں کی حکومت قائم ہو جائے گی۔ عُلماء کرام سے سُنا ہے کہ سُعُودیہ، مصر، ترکی بھی باقی نہ رہیگا۔ ہر جگہ کُفّار کے مظالم بڑھ جائیں گے، اُمّت آپسی خَانہ جَنگی کا شِکار رہے گی۔ عرب (خلیجی ممالک سعودی عرب وغیرہ) میں بھی مسلمانوں کی باقاعدہ پُرشوکت حکومت نہیں رہے گی، خَیبَر/ الخبر (سعودی عرب کا چھوٹا شہر مدینہ المُنَوَّرہ سے 170 کلومیٹر کے فاصلے پر ہے) کے قریب تک یہود و نصاریٰ پہنچ جائیں گے، اور اس جگہ تک ان کی حکومت قائم ہو جائے گی، بچے کھچے مسلمان مَدینۃُ المُنَوَّرہ پہنچ جائیں گے، اس وقت حضرت امام مہدی علیہ السلام مدینہ منورہ میں ہوں گے" دُوسری طرف دریائے طبریہ بھی تیزی سے خُشک ہو رہا ہے جو کہ مہدی علیہ السلام کے ظہور سے قبل خُشک ہوگا...! اسلئے جب مَشرقِ وُسطیٰ کے حالات کو خُصُوصاً مُسلمانوں اور ساری دُنیا کے حالات کو دیکھتے ہیں تو صاف نظر آتا ہے کہ دُنیا ہولناکیوں کی جانب بڑھ رہی ہے، فرانس میں حَملوں کے بعد فرانس اور پوپ بھی عالمی جنگ کی بات کر چکے ہیں۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس عالمی جنگ کا مرکز کون ساخطہ ہوگا...؟ واضح نظر آرہا ہے، مَشرقِ وُسطیٰ ہی مُتوَقّع ہے....! یہاں بھی ہند و پاک کی رَنجشیں اور کشمکش کے بڑھتے حالات سے بھی لگتا ہے کہ غزوہ ہند کی طرف رُخ کر رہے ہیں۔ کیونکہ حضرت ابو ہریرہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنہ سے روایت ہے کہ رَسُولُ اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: میری قوم کا ایک لشکر وقتِ آخر کے نزدیک ہند پر چڑھائی کرے گا۔ اور اللہ اس لشکر کو فتح نصیب کرے گا، یہاں تک کہ وہ

ہند کے حکمرانوں کو بیڑیوں میں جکڑ کر لائیں گے۔ اللہ اس لشکر کے تمام گناہ معاف کر دے گا۔ پھر وہ لشکر واپس رُخ کرے گا۔ اور شام میں موجود عیسیٰ ابنِ مَریم علیہ السلام کے ساتھ جا کر مل جائے گا"حضرت ابو ہریرہ رَضِیَ اللہ تعالیٰ عَنہ نے فرمایا: اگر میں اُس وقت تک زندہ رہا تو میں اپنا سب کچھ بیچ کر بھی اُس لشکر کا حِصّہ بنُوں گا، اور پھر جب اللہ ہمیں فتح نصیب کرے گا تو میں ابو ہریرہ (جہنم کی آگ سے) آزاد کہلاؤں گا۔ پھر جب میں شام پہنچوں گا۔ تو عیسیٰ ابنِ مَریم علیہ السلام کو تلاش کر کے انہیں بتاؤں گا کہ میں مُحَمَّد صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھی رہا ہوں" رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے تَبَسُّم فرمایا اور کہا: بہت مشکل، بہت مشکل"

(کتاب الفتن۔ صفحہ ۴۰۹) (واللہ تعالیٰ اعلم)

آنے والے اَدوار بڑے پُرفتن نظر آتے ہیں اور اس کے مُتعلق بھی سَرکار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ میری اُمّت پر ایک دور ایسے آئیگا۔ جس میں فِتنے ایسے تیزی سے آئیں گے۔ جیسے تسبیح ٹوٹ جانے سے تسبیح کے دانے تیزی سے زمین کی طرف آتے ہیں، لہٰذا اپنی نسلوں کی ابھی سے تربیت اور ایمان کی فِکر فرمائیے، موبائل کے بے جا استعمال سے، دیر رات تک جاگنے، فیشن اور یہودی انداز اپنانے سے، نمازوں کو تَرک کرنے سے روکے... ورنہ آزمائش کا مقابلہ دُشوار ہوگا.....!

اِس پُرآشوب دور میں شام اور یمن کے بے گناہ مسلمان معصوم بچے مرد وزن افسوس کی بات ہے کہ یہودیوں کی سازشوں کے ساتھ مسلمانوں کے ہاتھوں ہی قتل ہو رہے ہیں۔ سعودی عرب کی 37 ممالک کی مشترکہ افواج کے قیام کا مقصد سبھی جانتے اور حیران و پریشان ہیں۔ ہم سب کی دُعا ہونی چاہئے کہ امام وقت صاحب الزمان حضرت امام مہدی علیہ السلام کا جلد ظہور ہو اور دنیا میں امن قائم ہو۔ آمین

دُعا گو: سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی



سجادہ نشین (دربار حضرت سیّد میاں میرؒ لاہور) مخدوم سیّد چن پیر قادری اپنی 65ویں سالگرہ کا کیک کاٹتے ہوئے ہمراہ شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی (چیف ایڈیٹر: آئینہ قسمت) صاحبزادے سیّد علی رضا چن قادری و دیگر مریدین کے ساتھ



# چیف جسٹس پاکستان ثاقب نثار

## علم نجوم کی روشنی میں

از تحریر: سید مبشر علی رضوی، ملتان

ہسپتالوں اور میڈیکل کالج کے دورے

**تنقید کی پرواہ نہیں بابا رحمتے ہے جو لوگوں کو سہولت دے ایسے کام کرتا رہوں گا** چیف جسٹس

زائچہ 18 طالع برج حوت 28 ویدک زائچہ حوت نوبہرہ

زائچہ:
1، 2، 3، 4
12 مشتری 14.56
11 راہو 7.45
10 شمس 3.54
9 عطارد 13.24
8 زہرہ 25.23
7 مریخ 5.58
6 قمر 10.23 زحل 21.45
5 کیتو 7.45

تاریخ پیدائش 18 جنوری 1952ء لاہور 11 بجکر 15 منٹ

نوبہرہ:
1 قمر
2
12
11، 10 شمس زہرہ
3 کیتو
9 راہو
6
8 مشتری مریخ
4 زحل
5 عطارد
7

تاریخ پیدائش 18 جنوری 1952ء لاہور 11 بجکر 15 منٹ

ادارہ آئینہ قسمت کو یہ اعزاز رہا ہے کہ فی زمانہ اہم شخصیات جن کے بارے میں عوام زیادہ جاننا چاہتی ہے ہم ان کے زائچہ اور انکی شخصیت پر علم نجوم کی روشنی ڈالتے رہتے ہیں۔ ملک کے معارف منجم سیّد انور فراز صاحب سے اکتساب فیض حاصل کرنے والے سیّد مبشر رضوی آف ملتان نے اس مرتبہ چیف جسٹس آف پاکستان کے زائچہ پر روشنی ڈالی ہے۔ انکی پیدائش 18 جنوری 1954ء مگر بعد از تحقیق انکا زائچہ 18 جنوری 1952ء سے دیا جارہا ہے۔ قارئین کی فرمائش ہے کہ سیّد انور فراز صاحب بھی ان کے زائچہ پر آئندہ ماہ روشنی ڈالیں۔ جہاں انکی شخصیت مسیحا بنکر اُبھری ہے۔ وہاں بعض سیاسی لوگ اور وکلاء کے حلقوں میں ان پر تنقید کا سلسلہ جاری ہے۔ اور ان کو اس عہدہ سے ہٹانے کے لئے مستقبل قریب میں ہنگامے کروانے کے ساتھ ساتھ ملک میں مارشل لاء لگوانے کی سازشیں بھی ہو رہی ہیں۔ حالیہ سینئر صحافیوں سے ملاقات پر آرمی چیف قمر جاوید باجوہ نے عندیہ دیا ہے۔ کہ ہم آئین اور جمہوریت کے ساتھ کھڑے ہیں اور اگر حالات خراب ہونے پر مارشل لاء لگا تو اسکے ذمہ دار سیاستدان ہونگے۔ ایڈیٹر: سیّد مصور علی زنجانی

چیف جسٹس آف پاکستان ثاقب نثار صاحب نے 31 دسمبر 2016ء کو چیف جسٹس آف پاکستان کا عہدہ سنبھالا میاں ثاقب نثار صاحب اس وقت

پاکستان کی عوام کا ورد زبان ہیں۔ راحیل شریف کے بعد اب ان کی مقبولیت میں اضافہ ہو رہا ہے۔ چونکہ ملک کے حالات آپ کے سامنے ہیں تو ایسے

حالات میں خلق اللہ کو مسیحا کی تلاش ہوتی ہے سو اب پاکستانی عوام کو ان کی شکل میں ایک نجات دہندہ نظر آرہا ہے جو کہ قانون کی رٹ کو بحال کرے گا۔ آیئے علم فلکیات کی رو سے ان کے زائچے کو پڑھتے ہیں۔

ہم نے ان کے تاریخ پیدائش کے حساب سے ان کا جوزائچہ ترتیب دیا ہے اس لحاظ سے اس وقت شرق افقی پر برج حوت طلوع تھا۔ جبکہ زائچہ نو بہرہ میں بھی طالع برج حوت ہے۔ جیسا کہ سبھی جانتے ہیں کہ بارہ منقطقۃ البروج میں آخری اور بارہواں برج ہے۔ جو تکمیل کائنات کا مظہر ہے۔ بارہ کی گنتی کے بعد پھر نیا برج طلوع ہوتا ہے۔ ان کے زائچہ سے یہ بات یقینی ہے کہ یہ پاکستان کے جاری فرسودہ نظام کو تبدیل کرنے اور احتساب کے جاری عمل کو تیز اور شفاف بنانے میں کامیاب ہونگے۔ دُعا ہے کہ سیاستدان عدالتوں کے خلاف سازشیں کرنے اور مارشل لاء لگوانے میں ناکام ہوں۔ یہ ایک آبی برج ہے۔ جس کا مالک مشتری ہے، مشتری کو عمومی طور پر خوش قسمتی قانون، مذہب علم کے طور پر دیکھا جاتا ہے۔ حوت والے عمومی طور پر تصوراتی شفیق اور ادب کے دلدادہ ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ انہوں نے اپنی سادہ سی شخصیت کا تعارف بابا رحمتے بھی کروادیا ہے جو دوسروں کو سکھ دیتا ہے۔ مگر کسی سے اس کا معاوضہ طلب نہیں کرتا۔ مشتری طالع کا اور دسویں گھر کا مالک ہوکر اور قمر سے ساتویں گھر میں ہونے کی بنا کر مہا پنچم پرش یوگ میں سے دو عظیم یوگ ہمسا یوگ اور گج قیمری یوگ تشکیل دے رہا ہے جو کہ اس بات کی دلیل ہے کہ صاحب زائچہ کو اپنی زندگی میں ہر طرح کی آسائشیں اور آسانیاں میسر ہونگی۔ ایسا شخص بڑا مثبت، ایک اور مددگار ثابت ہوتا ہے۔ زائچہ نو بہرہ میں عدلیہ کے فطرتی گھر میں فطرتی ستارہ مشتری ہمراہ مریخ بیٹھا ہے۔ صاحب زائچہ جوڈیشل مارشل لاء لگانے کی پوری پوری قدرتی صلاحیتیں کے مالک ہیں۔ تمام ملکی انتظامیہ اور عسکری ادارے ان کے حکم کے تابع رہیں گے۔

مریخ نویں اور دوسرے گھر کا مالک ہوکر آٹھویں گھر جو کہ مشکلات کا گھر ہوتا ہے میں موجود ہے۔ مریخ کا آٹھویں گھر میں ہونا، تھکاوٹ، جسم میں درد وغیرہ، دانتوں کے مسائل، گلے کے مسائل اور سٹیٹس پر انگلیاں اُٹھانے کا موقع فراہم کرتا ہے۔ قمر پانچویں گھر کا مالک ہوکر ساتویں گھر میں موجود ہے اور ساتویں کا مالک دسویں گھر میں مضبوط حالت میں موجود ہے۔

پانچویں گھر کے مالک کا قوی ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ وہ انتہائی ذہنی اور بہت زیادہ جذباتی شخصیت دردِ دل رکھنے والے اور کسی بھی مقابلے کے امتحان میں اچھی پوزیشن حاصل کرسکتے ہیں۔

شمس چھٹے کا مالک ہوکر گیارہویں گھر میں اور قمر سے پانچویں گھر میں موجود ہے۔ شمس کا طاقتور ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ وہ گورنمنٹ کی ایگزیکٹو پوزیشن حاصل کرسکتے ہیں اور کسی بھی قسم کے تنازعات میں فتح ان کے قدم چومے گی۔

قمر اور شمس کا طاقتور ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ وہ بہت زیادہ دنیاوی و روحانی پاور رکھتے ہیں جو پبلک سے ریلیشن شپ ظاہر کرتی ہے۔

عطارد چوتھے اور چھٹے کا مالک ہوکر دسویں گھر میں ایگزیکٹو پوزیشن میں ہے۔ عطارد کا طاقتور ہونا ان کی غیر معمولی ذہانت کو ظاہر کرتا ہے۔ عطارد عموی طور پر تعلیم اور کمیونیکشن کے لئے دیکھا جاتا ہے تو اس لحاظ سے ہمارے چیف جسٹس صاحب انتہائی کمیونیکٹو ہیں۔

زہرہ تیسرے اور آٹھویں کا مالک ہوکر نویں گھر جو کہ خوش قسمتی کا گھر کہلاتا ہے میں موجود ہے اس لحاظ سے چیف جسٹس صاحب ہر قسم کے چیلنجز کا سامنا کرنے کی پوری صلاحیت رکھتے ہیں اور اس میں کامیابی حاصل کریں گے۔

مشتری دسویں اور طالع کی مالک ہوکر اپنے ذاتی گھر برج حوت میں موجود ہے جو کہ ہمسا یوگ بنا رہا ہے جو کہ اس بات کی دلیل ہے کہ وہ انتہائی ذہین، قابل اور گورنمنٹ کی کسی ہائی پروفائل پوسٹ پر ہوسکتے ہیں۔ عام طور پر زائچے میں مشتری اور عطارد کا طاقتور ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ صاحب زائچہ ایک اچھا ایڈوائزر یا ایک بڑا وکیل ہوسکتا ہے۔

زحل گیارہویں اور بارہویں کا مالک ہوکر ساتویں گھر یعنی کیندر میں ایک قوی حالت میں موجود ہے۔ جو کہ نقصانات اور ہر قسم کے قانونی تنازعات سے محفوظ رکھتا ہے۔ اب ہم چیف جسٹس صاحب کے ادوار کا جائزہ لیں گے۔

ان کا دور اکبر زحل اور دور اوسط راہو کا چل رہا ہے، زحل گیارہویں اور

بارہویں کا مالک ہر ساتویں گھر میں اور راہو طالع سے بارہویں گھر میں اور قمر سے چھٹے گھر میں آجاتا ہے چونکہ راہو بارہیں گھر میں ہے اس لئے کچھ پریشانیاں لاسکتا ہے اور ذہنی سٹریس کا باعث بن سکتا ہے۔لیکن زحل ان سارے مصائب کا سامنا کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔2018ء میں راہو کا ہی دور چلے گا۔راہو اسی طرح گا ہے بگاہے چھوٹی موٹی پریشانیاں لاتا رہے گا۔ آپکی سروس کے خلاف بھی سازشیں ہوں۔

## اسی طرح چیف جسٹس صاحب کے ٹرانزٹ کو دیکھتے ہیں:

ان کے کیریئر کا مالک مشتری آٹھویں گھر میں حرکت پذیر ہے جوکہ تقریباً گزشتہ پانچ ماہ سے یہیں مقیم ہے۔آٹھواں گھر مشکلات، افواہوں اور مس ہیپ کا ہے۔ابھی مشتری تقریباً آٹھ نو ماہ ادھر ہی ڈیرے ڈالے ہوئے ہے اس دوران صاحب زائچہ کو کیریئر کے حوالے سے سخت محنت اور تگ ودو سے مقابلہ کرنا پڑے گا۔

مریخ ان کے سٹیٹس کا مالک ہو اگر نویں گھر میں ہے جوکہ ان کی مقبولیت میں اضافہ اور مزید بہتر نتائج کی نشاندہی کرتا ہے۔

ان کے زائچے کے ادوار اور ٹرانزٹ کو دیکھتے ہوئے ایسا لگتا ہے کہ وہ کسی صورت میں نہ تو کسی سے دبنے والے ہیں اور نہ ہی حق سچ کے معاملات میں کسی قسم کی مصلحت اور دباؤ میں آنے والے ہیں۔اس کی اصل وجہ ان کا مریخ اگلے چار پانچ ماہ کافی پاورفل رہے۔جوکہ ان کی طاقت، ہمت، جرأت کو مزید بڑھاوا دے گا اور اس کے ساتھ ساتھ مارچ کے مہینے میں شمس کی طاقت بھی ان کے لئے مزید بہتری لائے گی۔

صاحب زائچہ کا دور اکبر زحل اور دور اوسط راہو اور ٹرانزٹ میں مشتری کا آٹھویں گھر سے گزرنا ان کے خلاف خفیہ سازشوں کو جنم دیتا رہے گا لیکن ان کے زائچے کے پیدائشی طاقتور سیارگان ان کو پروٹیکشن دیتے رہیں جن کی بدولت صاحب زائچہ اچھے فیصلے کریں گے اور عوام میں اسی طرح مقبولیت حاصل کرتے رہیں گے۔ ہماری دُعا ہے کہ محمد اور آل محمد ﷺ کے صدقے اللہ ان کو مزید استحکام دیں تا کہ یہ عوام الناس اور ملک کی بہتری کے لئے اسی طرح کام کرتے رہیں اور ملک ترقی اور خوشحالی کی طرف گامزن رہے۔

از تحریر: شہزادہ سید محمد علی زنجانی

# پاکستان میں جادوگری کا مستقبل

روز اول سے ہی پوری دنیا ہی جادوگروں کی لیسٹ میں رہتی ہے۔ شیاطین دن رات بنی نوع انسان کی تباہی بربادی کے کاموں میں لگن سے لگے رہتے ہیں۔ آج کل شیاطین کا بسیرا ملک شام، ترکی، کردستان، برما، یمن، سعودی عربیہ، فلسطین، عراق، ایران، افغانستان، کشمیر و بھارت، چین، کوریا، جاپان، اسرائیل، امریکہ اور تقریباً سبھی یورپی ممالک اور خصوصاً پاکستان پر کچھ زیادہ ہی دکھائی دیتا ہے 2017ء تا 2020ء کے سالوں میں تیسری عالمگیر جنگ کی تیاریاں زوروں پر ہیں۔ تقریباً سبھی ممالک عسکری ہتھیار جمع کرنے کی دوڑ میں لگے ہوئے ہیں۔ عالمی قیام امن کا ادارہ U.N.O بالکل غیر فعال ہو کر سپر پاور کی کنیز کا کردار ادا کر رہے ہیں۔ عالمی زائچوں ستاروں کی پوزیشن کو دیکھتے ہوئے یوں معلوم ہوتا ہے کہ اس مرتبہ لڑی جانے والی جنگ میں سائنسی ایجادات کمپیوٹر سائنس کے ساتھ ساتھ فن جادوگری، ٹیلی پیتھی، ہپناٹزم سے بھی بھرپور مدد لی جائیگی یہ تشویشناک موضوع ایک الگ بحث کا حامل ہے۔ اسے ہم کسی اور وقت پر اٹھائے رکھتے ہیں۔ 2018ء کا مفرد نمبر 2 جبکہ 2019ء کا مفرد نمبر 3 جو ستارہ مشتری کا نمبر ہے۔ پاکستان میں علوم روحانیات کے حوالہ سے اہم دکھائی دیتا ہے۔ زائچہ پاکستان میں مہادشا قمر 5 ستمبر 2015ء تا 4 ستمبر 2025ء جاری ہیں جہاں کرپشن پر سیاست دانوں الیکٹرک پرنٹ میڈیا ان کے سینئر صحافیوں اینکرز بیوروکریٹس عدلیہ سرد مزاروں کا احتساب سال بہ سال جاری ہو رہا ہے وہاں 2019ء میں روحانیات کے شعبوں سے تعلق رکھنے والے جعلی عامل نجومی پیر حضرات کے احتساب کا بھی امکان دکھائی دیتا ہے۔ فن جادوگری یا کہانت، شعبدہ بازی، جادو کی اقسام پر روشنی ڈالنے اور اس کے حلال و حرام پر مختصر جامع بحث کرنے کی جسارت کرتے ہیں۔

**جادو:۔** اکتیسواں گناہ کبیرہ جس کی تصریح کی گئی ہے جادو ہے جیسا کہ وسائل الشریعت میں پیغمبر خدا ﷺ سے ایک روایت نقل کی گئی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے جادو کو گناہ کبیرہ شمار کیا ہے اور عبدالعظیم کے صحیحہ میں حضرت جواد علیہ السلام سے اور ان حضرات نے حضرت رضا علیہ السلام سے اور ان حضرت نے حضرت کاظم علیہ السلام سے اور ان حضرت نے حضرت امام صادق علیہ السلام سے گناہان کبیرہ کے سلسلے میں نقل کیا ہے۔ ''جادو گناہ کبیرہ ہے کیونکہ اللہ قرآن مجید میں فرماتا ہے'' ولقد علموا لمن اشتریہ'' اور یہ سورۃ البقرۃ کی آیت نمبر 102 کا ایک حصہ ہے۔ پوری آیت یوں ہے۔ ''یہودیوں کا ایک گروہ اس منتر کے پیچھے پڑ گیا جس کو سلیمان علیہ السلام کے زمانہ سلطنت میں شیاطین جپا کرتے تھے حالانکہ سلیمان علیہ السلام نے کفر اختیار نہیں کیا لیکن شیطانوں نے کفر اختیار کیا۔ وہ لوگوں کو جادو سکھایا کرتے تھے اور وہ چیزیں جو ہاروت اور ماروت دونوں فرشتوں پر بابل میں نازل کی گئی تھیں حالانکہ یہ دونوں فرشتے کسی کو سکھاتے نہیں تھے جب تک یہ نہیں کہہ دیتے تھے کہ ہم دونوں تو فقط ذریعہ آزمائش ہیں۔ پس تم اس پر عمل کر کے بے ایمان نہ ہو جانا۔ اس پر بھی ان سے وہ ٹوٹکے سیکھتے تھے تاکہ میاں بیوی میں تفرقہ ڈال دیں حالانکہ اللہ کے حکم کے بغیر وہ اپنی ان باتوں سے کسی کو ضرر نہیں پہنچا سکتے تھے اور یہ لوگ ایسی باتیں سیکھتے تھے جو خود انہی کو نقصان پہنچاتی تھیں اور کوئی فائدہ نہیں پہنچاتی تھیں باوجود یہ کہ وہ جان چکے تھے کہ جو شخص ان برائیوں کا خریدار ہوا وہ آخرت میں بے نصیب ہے اور بے شبہ اور معاوضہ بہت ہی برا ہے جس کے بدلے میں انہوں نے اپنی جانیں بیچ ڈالیں۔ کاش وہ اس کو سوچ سمجھ لیتے۔ (سورۃ البقرہ، آیت 102)

**روایتوں میں جادو کا بیان:۔** پیغمبر اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ تین گروہ بہشت میں داخل نہیں ہوں گے، شرابی، جادوگر اور قطع رحم کرنے والا۔ (وسائل الشیعہ)

امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں "جادوگر اللہ سے انکار کرنے والے کے مانند ہے اور کافر کی جگہ دوزخ میں ہے۔ (وسائل الشیعہ)

آپ علیہ السلام یہ بھی فرماتے ہیں کہ جو کوئی جادو سیکھتا ہے چاہے تھوڑا، چاہے بہت وہ کافر ہو جاتا ہے اور اللہ سے اس کا آخری عہد یہی ہے۔ "یعنی اسے اللہ کی رحمت سے کوئی حصہ نہیں ملے گا۔" اور اسکی سزا اگر توبہ نہیں کرتا تو قتل ہے۔ (وسائل الشیعہ)

امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں "ایک عورت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہنے لگی میرا شوہر مجھ سے بد اخلاقی اور سختی سے پیش آتا ہے۔ میں نے ایسا انتظام بھی کیا ہے جس سے اسے اپنے اوپر مہربان کروں یعنی اس پر جادو کیا ہے یا لوگوں کے قول کے مطابق میں نے اسے کچھ کھلایا ہے جس سے وہ مجھے پسند کرنے لگے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "تجھ پر افسوس ہے کہ تو نے سمندروں اور زمینوں کو تاریک کر دیا اور زمینی اور آسمانی فرشتوں نے تجھ پر لعنت کی۔ وہ عورت چلی گئی۔ دن بھر روزہ رکھتی اور رات بھر عبادت کرتی تھی۔ اس نے اپنا سر منڈوا لیا اور ٹاٹ پہننے لگی۔ جب اس کے حالات جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں عرض کئے گئے تو آپ نے فرمایا "اس کے یہ اعمال قبول نہیں ہوں گے۔" (فقیہ)

محدث فیض یہ حدیث بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ ظاہر میں اس عورت کے یہ اعمال قبول نہیں ہوں گے اور جادوگر کی حد یعنی قتل کو جاری ہونے سے نہیں روک سکیں گے چاہے اس کی توبہ واقعی قبول ہو جائے۔

## جادو اس کی قسموں اور لوازمات کی حقیقت کہانت، شعبدہ، تسخیرات، قیافہ، تنجیم

**جادو:**۔ وسیلۃ النجات میں سید مرحوم کہتے ہیں کہ جادو کا مطلب ہے کچھ خاص وظیفے لکھنا یا پڑھنا یا کچھ مخصوص چیزیں آگ میں جلانا اور انکا دھواں دینا یا کوئی تصویر بنانا یا پھونکنا یا گانٹھ لگانا یا کچھ چیزیں خاص طریقے سے بعض مقامات پر گاڑنا یا دبانا تا کہ جس شخص پر جادو کیا جائے اس کے جسم، دل یا عقل پر اثر کرے۔ مثلاً وہ غائب ہو تو اسے حاضر کرے یا اسے سلا دے اور بے ہوش کر دے یا اس کے اور دوسرے کے بیچ میں پیار یا بیر جگا دے مثلاً شوہر کو بیوی سے روکنا اور ان میں تفرقہ ڈالنا۔

تفسیر المیزان میں سورۃ البقرہ کی آیت 102 کی تفسیر کے ذیل میں کچھ دلچسپ باتیں لکھی ہوئی ہیں جن کے ترجمے کا خلاصہ بیان کیا جاتا ہے۔

**بحث فلسفی:**۔ اس میں شک نہیں کہ ایسے لوگ مل جاتے ہیں جو مافوق الفطرت کام کرتے ہیں اور غور کرنے کے بعد معلوم ہوتا ہے ان میں سے اکثر کاموں کے اسباب فطری ہوتے ہیں۔ ان میں سے کچھ کام تو عادت اور مشق کی بدولت انجام پا جاتے ہیں۔ مثلاً دیکھنے میں آتا ہے کہ بعض لوگ زہر قاتل کھا جاتے ہیں لیکن ان پر کوئی اثر نہیں ہوتا یا غیر معمولی وزن کی چیزیں زمین سے اُٹھا لیتے ہیں یا تنی ہوئی رسی پر چل لیتے ہیں۔

تفسیر المیزان میں کہا گیا ہے: اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہودیوں میں جادو کا مدتوں تک رواج رہا۔ وہ اس کی ابتداء حضرت سلیمان علیہ السلام سے سمجھتے تھے۔ ان کا عقیدہ تھا کہ سلیمان علیہ السلام کی سلطنت، جنوں، انسانوں، حیوانوں، وحشیوں (جنگلی جانوروں) اور پرندوں پر قابو اور تمام خلاف معمول کام سب جادو کا نتیجہ تھے جس کا ایک جز وان کے ہاتھ بھی آ گیا ہے۔ جادو کے دوسرے حصے کو وہ بابل کے دو فرشتوں ہاروت اور ماروت سے متعلق اور منسوب سمجھتے تھے اس لئے قرآن مجید حضرت سلیمان علیہ السلام کے متعلق ان کی بات کی تردید کرتا ہے کیونکہ جادو سے مراد موجودات عالم پر اس وضع کے خلاف قابو پانا ہے جو اللہ نے ان کی فطرت قرار دے دی ہے اور جسے جانداروں کے خیالات وجذبات کی علامت بنا دیا ہے۔ لہٰذا یہ (سحر) ایک طرح سے اللہ کی نافرمانی ہے اور سلیمان علیہ السلام معصوم پیغمبر ہیں۔ انکا پاک وجود اللہ کی نافرمانی سے بری ہے اس لئے اللہ فرماتا ہے: "وما کفر سلیمان ولکن الشیاطین کفروا یعلمون الناس السحر" "سلیمان ہرگز کافر نہیں ہوئے لیکن شیطانوں نے کفر اختیار کیا اور وہ لوگوں کو جادو سکھایا کرتے تھے۔" (سورۃ البقرہ آیت 102)

یہ ایک خیالی وفرضی کہانی ہے کہ شیطانوں نے فریب کیا ہے اور اپنے دوستوں کو سکھا دیا ہے۔ یہی لوگ تھے جو اپنے دوستوں کو جادو سکھا کر اور گمراہ کر کے اللہ سے انکار کر بیٹھے۔

ہاروت اور ماروت کے معاملے میں قرآن مجید کہتا ہے کہ اگرچہ جادو سے متعلق کچھ چیزیں ان پر نازل ہوئیں اور ان میں کوئی مضائقہ بھی نہیں تھا کہ لوگوں کی آزمائش اور امتحان کیلئے ایسا بھی ہو لیکن وہ جس کو جادو سکھانا چاہتے تھے پہلے سے اعلان کر دیتے تھے کہ ہم تمہاری آزمائش کا ذریعہ ہیں، ایسا نہ ہو کہ تم دوسرے موقعوں پر مثلاً جادو کی رد یا جادوگروں کی فریب کاریاں دکھانے کیلئے انہیں استعمال کرو کیونکہ یہ بات تمہارے کفر کا سبب بن جائے گی۔ لیکن انہوں نے اس بات پر کان نہیں دھرا اور وہ ایسی باتوں کے پیچھے پڑ گئے جن سے ان مصلحتوں کی کاٹ کریں جنہیں اللہ نے فطرت اور عادت کے مطابق رکھا ہے۔ مثلاً میاں بیوی میں تفرقہ ڈال دیا اور جھگڑے کے اسباب پیدا کر دیئے۔ غرض ایسی باتیں سکھائیں جن سے ان کے فائدے کے بجائے نقصان ہوتا تھا۔ ''ویتعلمون مایضرھم ولاینفعھم'' (سورۃ البقرہ آیت **102**)

واضح رہے کہ بعض عام تفسیروں میں جعلی روایتوں اور ایسے افسانوں کا بھی ذکر کیا گیا ہے جن کا جھوٹ بالکل ظاہر ہے۔ مثلاً ایک دیو نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی چرالی اور چالیس دن تک آپ کے تخت پر بیٹھ کر حکومت کرتا رہا۔ اس عرصے میں شیطانوں نے لوگوں میں جادو رائج کر دیا یا مثلاً یہ کہ ہاروت اور ماروت دو فرشتے تھے۔ ان پر شہوت غالب آئی تو انہوں نے شراب پی کر اور کسی کو قتل کر کے ایک عورت سے حرام کام کیا۔ وہ عورت آسمان پر چلی گئی زہرہ نامی ستارہ وہی عورت ہے۔ ہاروت اور ماروت کے بارے میں صحیح بات کتاب عیون اخبار الرضا علیہ السلام کی یہ حدیث ہے کہ حضرت رضا علیہ السلام نے مامون سے اپنی گفتگو کے دوران میں یوں فرمایا: ''ہاروت اور ماروت دو فرشتے تھے جو لوگوں کو جادو سکھاتے تھے تاکہ اس مدد سے جادوگروں کے جادو کا توڑ کریں اور ان کے منصوبے ناکام بنا دیں۔ انہوں نے جس کو بھی جادو کی کوئی بات سکھائی اسے پہلے سے یہ جتا دیا کہ ہم تمہاری آزمائش کا ذریعہ ہیں کہیں کافر مت ہو جانا لیکن کچھ لوگ اسے اس کام کے لئے استعمال کر کے جس سے انہیں الگ رہنا چاہئے تھا کافر ہو گئے اور مخصوص عمل کر کے میاں بیوی میں تفرقہ ڈالنے لگے۔'' یعنی اللہ نے تجھے جو کچھ آخرت کے مال وجاہ اور سعادت کی نعمت دی ہے وہ حاصل کر اور دنیا سے بھی اپنا حصہ (یعنی زندگی، صحت، فراغت، تونگری اور جوانی جسے تو اچھے کام میں صرف کرے) نہ چھوڑ اور اسی طرح نیکی کر جس طرح اللہ نے تیرے ساتھ نیکی کی ہے اور زمین پر فساد نہ کر۔ واقعی اللہ فسادیوں کو پسند نہیں کرتا۔

ابوالحسن کہنے لگا: ''تیرا یہ آیت پڑھنا اس بات کی دلیل ہے کہ تجھے کوئی حاجت ہے۔ تو کھل کر بیان کر۔'' میں نے کہا: ''فلاں شخص کے خلاف لوگوں نے ایسا کہا ہے۔'' اس نے پوچھا: ''کیا وہ شیعہ ہے جو تو اسے جانتا ہے؟'' میں نے کہا: ''ہاں'' اس پر وہ کرسی سے اتر آیا اور غلام سے کہا: ''وہ رجسٹر اٹھالا۔'' وہ رجسٹر لایا جس میں اس شخص کا مال درج تھا اور وہ بے حساب تھا۔ پھر اس نے حکم دیا کہ سب رقم اسے لوٹا دی جائے اور اس کے لئے ایک خلعت اور خچر کا حکم دیا اور اسے اس کے اہل وعیال کے پاس عزت کے ساتھ واپس بھیج دیا۔ پھر کہا: ''اے ابوعبداللہ! تم نے نصیحت میں کمی نہیں رکھی اور میرا کام درست کر دیا۔'' پھر اس نے ایک پرچہ اٹھا کر اس پر لکھا۔ احمد بن محمد بن خالد البراقی کو دے دیا جائے اور یہ کاشان میں اس کی کاشت کے محاصل میں شمار کیا جائے۔ پھر کچھ دیر رکا اور کہنے لگا: ''اے ابوعبداللہ! اللہ تمہیں نیکی دے کیونکہ تم نے اس ظلم کے تعلق سے جو اس بیچارے پر ہوا تھا میرے کام کی خرابی دور کر دی۔'' پھر دوسرا رقعہ لکھا۔ اسے دس ہزار درہم اور دیئے جائیں کیونکہ اس نے ہمیں نیکی کی راہ دکھائی۔ احمد نے کہا کہ میں نے چاہا کہ اس کا ہاتھ چوم لوں تو وہ کہنے لگا: ''میرے کام کو آلودہ نہ کرو۔ واللہ اگر تم نے میرا ہاتھ چوما تو میں تمہارے قدم چوموں گا۔'' یہ بات اس کے حق میں کم تھی کیونکہ وہ آل محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رسی پکڑے ہوئے ہے۔ (کلمہ طیبہ حاجی نوری صفحہ **238** منقول از منہاج الصلاح علامہ حلی)

# حدیث مبارکہ سے
# استعاذہ کے فضائل و فوائد

از تحریر: علامہ مفتی طالب حسین کرمانی، چک مغل

(قسط نمبر 3)

**(21)** حضرت علی علیہ السلام بیان کرتے ہیں کہ وہ اپنے وتر میں یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُ بِرِضَاكَ مِنۡ سَخَطِكَ وَ اَعُوۡذُ بِمُعَافَاتِكَ مِنۡ عُقُوۡبَتِكَ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡكَ لَاۤ اُحۡصِیۡ ثَنَآءً عَلَيۡكَ اَنۡتَ كَمَا اَثۡنَيۡتَ عَلٰی نَفۡسِكَ۔ **ترجمہ:۔** یا اللہ میں تیری رضا کی پناہ میں آتا ہوں۔ تیرے غصہ سے اور تیری مغفرت کی پناہ میں آتا ہوں تیرے عذاب سے میں پوری ثناو تعریف تیری نہیں کرسکتا تو ویسا ہی ہے جیسی تعریف تو نے آپ اپنی ذات مبارک کی کی۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

**(22)** حضرت زیاد بن علاقہ اپنے چچا سے کہ رسول اللہ ﷺ یہ دُعا پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ مُنۡكَرَاتِ الۡاَخۡلَاقِ وَ الۡاَعۡمَالِ وَ الۡاَهۡوَاءِ۔ **ترجمہ:۔** یا اللہ میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں بُری عادتوں اور بُرے اعمال اور بُری خواہشوں سے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

**(23)** حضرت شکل بن حمید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کی یا رسول اللہ ﷺ مجھے کوئی تعوذ ایسا بتاؤ کہ میں اسکو پڑھا کروں آپ ﷺ نے میرا ہاتھ پکڑ کر ارشاد مبارک فرمایا کہ یہ پڑھا کرو۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ شَرِّ سَمۡعِیۡ وَ مِنۡ شَرِّ بَصَرِیۡ وَ مِنۡ شَرِّ لِسَانِیۡ وَ مِنۡ شَرِّ قَلۡبِیۡ وَ مِنۡ شَرِّ مَنِيِّيۡ يَعۡنِیۡ فَرۡجَهٗ۔ **ترجمہ:۔** یا اللہ میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اپنے کانوں اور اپنی آنکھ اور اپنی زبان اور اپنا دل اور اپنی مَنی کے شر سے یعنی فرج سے۔ (ترمذی ابواب الدعوات، نسائی کتاب الاستعاذہ)

**(24)** رسول کریم ﷺ یہ دُعا پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الۡقَسۡوَةِ وَ الۡغَفۡلَةِ وَ الۡعَيۡلَةِ وَ الذِّلَّةِ وَ الۡمَسۡكَنَةِ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الۡكُفۡرِ وَ الۡفَقۡرِ وَ الۡفُسُوۡقِ وَ الشِّقَاقِ وَ النِّفَاقِ وَ سُوۡءِ الۡاَخۡلَاقِ وَ ضِيۡقِ الۡاَرۡزَاقِ وَ السُّمۡعَةِ وَ الرِّيَاءِ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الصَّمِّ وَ الۡبَكَمِ وَ الۡعَمٰی وَ الۡجُنُوۡنِ وَ الۡجُذَامِ وَ الۡبَرَصِ وَ سَيِّیءِ الۡاَسۡقَامِ۔ **ترجمہ:۔** اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں سخت دلی، غفلت، ہاتھ کی تنگی، رسوائی اور مسکینی سے، الٰہی میں کفر محتاجی، نافرمانی، عداوت، منافقت، برے اخلاق، رزق کی تنگی، شہرت اور ریاکاری سے تیری پناہ مانگتا ہوں، اور میں تیری پناہ مانگتا ہوں اندھا بہرا گونگا ہونے اور پاگل پن، کوڑھ، برص اور بری بیماریوں میں مبتلا ہونے سے۔ (المستدرک کتاب الدعاء والتکبیر .... الخ التعوذ من الجبن وغیرہ الحدیث ۱۹۸۷، جلد ۲، ص ۲۱۹)

**(25)** حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ نبی کریم ﷺ جب گھر سے باہر تشریف لے جاتے تو یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ اَنۡ اَضِلَ اَوۡ اَزِلَ اَوۡ اَظۡلَمَ اَضِلَّ اَوۡ اَزِلَّ اَوۡ اَظۡلِمَ اَوۡ اَجۡهَلَ اَوۡ يُجۡهَلُ عَلَیَّ۔ (ابن ماجہ ابواب الدعاء)

**(26)** حضرت خولہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو کسی منزل میں اُترے اور یہ پڑھے۔ اَعُوۡذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ اس کو کوئی چیز ضرر نہیں پہنچائے گی یہاں تک کہ اس منزل سے چل پڑے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

**(27)** حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اس دُعا کو ایسے سکھاتے تھے جس طرح قرآن مجید کی کوئی سورۃ سکھاتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ عَذَابِ جَهَنَّمَ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ عَذَابِ الۡقَبۡرِ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ فِتۡنَةِ الۡمَسِيۡحِ الدَّجَّالِ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ فِتۡنَةِ الۡمَحۡيَا وَ الۡمَمَاتِ۔

**ترجمہ:۔** یا اللہ میں تیری پناہ میں آتا ہوں دوزخ کے عذاب سے اور پناہ میں آتا ہوں قبر کے عذاب سے اور میں پناہ میں آتا ہوں مسیح دجال کے فتنے سے اور میں پناہ میں آتا ہوں زندگی اور موت کے فتنے سے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

(جاری ہے)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ اپریل 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردانِ خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 01`09`16`24 | جنوب مغرب 02`10`17`25 | جنوب 03`11`18`26 | مغرب 04`12`19`27 |
| شمال مغرب 05`13`20`00 | شمال مشرق 06`00`21`28 | مشرق 07`14`22`29 | شمال 08`15`23`30 |

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا رِجَالُ الْغَيْبِ وَيَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَةِ اَعِيْنُوْنِيْ بِقُوَّةٍ وَانْظُرُوْنِيْ بِنَظْرَةٍ يَا رُقَبَاءُ يَا نُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ يَا اَبْدَالُ يَا اَوْتَادُ يَا قُطْبُ يَا غَوْثُ اَعِيْنُوْنِيْ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ خوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

## تصیح:۔ زنجانی جنتری 2018ء کے اہم اوقاتِ عملیات برائے عاملین

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت | تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 2اپریل | مریخ زحل قران | مکمل | 20/44 | 11اپریل | زہرہ مریخ تثلیث | مکمل | 11/02 |
| 3اپریل | عطارد مریخ تربیع | ابتداء | 18/27 | 12اپریل | زہرہ مریخ تثلیث | خاتمہ | 21/21 |
| 4اپریل | عطارد زحل تربیع | ابتداء | 07/56 | 16اپریل | زہرہ مشتری مقابلہ | ابتداء | 17/55 |
| 4اپریل | عطارد مریخ تربیع | مکمل | 12/05 | 17اپریل | زہرہ مشتری مقابلہ | مکمل | 11/59 |
| 4اپریل | مریخ زحل قران | خاتمہ | 18/45 | 18اپریل | زہرہ مشتری مقابلہ | خاتمہ | 06/02 |
| 5اپریل | عطارد مریخ تربیع | خاتمہ | 06/04 | 22اپریل | مریخ مشتری تسدیس | ابتداء | 18/49 |
| 5اپریل | عطارد زحل تربیع | مکمل | 13/24 | 24اپریل | مریخ مشتری تسدیس | مکمل | 10/12 |
| 6اپریل | عطارد زحل تربیع | خاتمہ | 21/09 | 24اپریل | عطارد زحل تربیع | ابتداء | 17/53 |
| 6اپریل | زہرہ زحل تثلیث | ابتداء | 22/46 | 26اپریل | مریخ مشتری تسدیس | خاتمہ | 01/49 |
| 7اپریل | زہرہ زحل تثلیث | مکمل | 10/36 | 26اپریل | عطارد زحل تربیع | مکمل | 02/14 |
| 8اپریل | زہرہ زحل تثلیث | خاتمہ | 14/25 | 27اپریل | عطارد زحل تربیع | خاتمہ | 07/39 |
| 10اپریل | زہرہ مریخ تثلیث | ابتداء | 00/33 | تصیح:۔ زنجانی جنتری 2018ء کے اہم اوقاتِ عملیات برائے عاملین | | | |

**قران مریخ زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 31 مارچ 22 بجکر 45 منٹ، مکمل نظر 2 اپریل 20 بجکر 44 منٹ اور خاتمہ نظر 4 اپریل 18 بجکر 45 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کو منتشر اور پریشان کرنے کیلئے سورۃ لہب کے نقش کو ساعت مریخ یا زحل میں لکھ کر دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۲۸۸۶ | ۱۴۵۵ |
| ۲۴۲۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۰۱ |
| ۳۹۱۶ | ۱۹۴۰ | ۹۷۰ |

**تربیع عطارد مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء 3 اپریل 18 بجکر 27 منٹ، مکمل نظر 4 اپریل 12 بجکر 5 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 5 اپریل 6 بجکر 4 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کے کاروبار یا اہل قلم کو بستر بیمار کرنا۔ اگر اشد ضروری ہو تو سورۃ کوثر کے خالی البطن نقش کو لکھ کر ساعتِ مریخ میں دفن کریں، ناجائز ہرگز نہ کریں۔

(نقش آگے دیا جارہا ہے)

**تربیع عطارد زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 4 اپریل 7 بجکر 56 منٹ، مکمل نظر 5 اپریل 13 بجکر 24 منٹ جبکہ خاتمہ 6 اپریل 21 بجکر 9 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مخالفین کو منتشر کرنے کیلئے سورۃ کوثر کا خالی البطن نقش ساعت زحل میں لکھ کر ویران درخت یا احاطہ قبور میں دفنائیں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۱۸۳۸ | ۶۸۷ |
| ۱۱۴۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۰۹ |
| ۱۳۸۰ | ۹۱۶ | ۴۵۸ |

**تثلیث زہرہ زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 6 اپریل 22 بجکر 46 منٹ، مکمل نظر 7 اپریل 10 بجکر 36 منٹ اور خاتمہ نظر 8 اپریل 14 بجکر 25 منٹ پر ہوگا۔ زوجین یا دوستوں میں محبت پیدا کرنے۔ افسران بالا کیلئے ساعت زہرہ میں سورۃ یوسف کا خالی البطن نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تثلیث زہرہ مریخ:** اس سعد وقت کی ابتداء 10 اپریل صفر بجکر 33 منٹ، مکمل نظر 11 اپریل 11 بجکر 2 منٹ اور خاتمہ نظر 12 اپریل 21 بجکر 21 منٹ پر ہوگا۔ دوستوں میں اُلفت قرآنی کے خالی البطن نقش کو پلانا ممکن نہ ہو تو پھلدار درخت سے ساعت زہرہ میں دُعا کر کے باندھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۸۱۱ | ۱۴۴۹۵ | ۵۴۳۳ |
| ۹۰۵۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۲۶۸۴ |
| ۱۰۸۷۳ | ۷۲۴۴ | ۳۶۲۲ |

**مقابلہ زہرہ مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 16 اپریل 17 بجکر 20 منٹ، مکمل نظر 17 اپریل 11 بجکر 59 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 18 اپریل 6 بجکر 2 منٹ پر ہوگا۔

ناجائز اُلفت کے خاتمہ اور بگڑے شوہر کو راہ راست پر لانے کیلئے ساعت زحل میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفنائیں۔




**تسدیس مریخ مشتری**: اس سعد وقت کی ابتداء 22 اپریل 18 بجکر 49 منٹ، مکمل نظر 24 اپریل 10 بجکر 12 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 26 اپریل 1 بجکر 49 منٹ پر ہوگا۔ برائے حصول سٹاک شیئرز، انعامات پرائز بانڈز میں کامیابی کیلئے اسمِ اعظم یَاوھابُ کا نقش بنا کر پاس رکھیں۔

| بِسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | |
|---|---|---|
| یَاوھابُ | یَاوھابُ | یَاوھابُ |
| یَاوھابُ | یَاوھابُ | یَاوھابُ |
| یَاوھابُ | یَاوھابُ | یَاوھابُ |

**تربیع عطارد زحل**: اس نحس وقت کی ابتداء 24 اپریل 17 بجکر 53 منٹ، مکمل نظر 26 اپریل 2 بجکر 14 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 27 اپریل 7 بجکر 39 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مخالفین کو اُن کے بد ارادوں میں زیر کرنے کیلئے سورۃ لہب کا خالی البطن ساعت زحل میں لکھ کر ویران درخت سے باندھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۲۸۸۶ | ۱۴۵۵ |
| ۲۴۲۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۰۱ |
| ۲۹۱۶ | ۱۹۴۰ | ۹۷۰ |



از تحریر: سید انور فراز، کراچی

# شرفِ شمس کا سعادت افروز، مؤثر ترین وقت اور نقش فتح نامہ

شرفِ شمس کی ابتداء 08 اپریل 2018ء بوقت 02:23 منٹ، انتہا شرفِ شمس 09 اپریل 2018ء بوقت 02:47 منٹ پر ہوگا

شمس اپنے درجۂ شرف پر ہر سال آتا ہے اور ماہرین علم جفر اس وقت کا نہایت شدت سے انتظار کرتے ہیں کیوں کہ شمس کا تعلق توانائی، اقتدار اور عزت و مرتبہ سے ہے، سرکاری محکمہ اور تمام کار سرکار سیارہ شمس کے زیر اثر ہیں، صحت اور توانائی کے حصول کے لیے بھی اس وقت کو مؤثر اور فائدہ بخش تسلیم کیا جاتا ہے، چناں چہ اس وقت سے فائدہ اٹھانے کے لیے سال بھر انتظار کیا جاتا ہے۔

عزیزان من! اس سال شرف شمس اتوار کے دن ہوگا جو شمس کا دن ہے، اس روز شمس کی پہلی اور دوسری ساعت باقوت اور مؤثر ہوگی، اس وقت کی مناسبت سے جو نقش فتح نامہ دیا جارہا ہے، یہ مشرقی علمائے جفر کے مجربات میں سے ہے، یہ ضرور ہے کہ مختلف ماہرین جفر اسے اپنے اپنے اصول و قواعد کے مطابق تیار کرتے ہیں، ہمارے نظر میں یہ طریقہ معتبر و مجرب ہے وہ پیش کیا جارہا ہے۔

## فتح نامہ

فتح نامے کا عمل اگر مکمل احتیاط اور اصول و قواعد کے مطابق کیا جائے تو کبھی فیل نہیں ہوتا اور تقریباً ہر قسم کے مسائل اور مشکلات میں مؤثر ثابت ہوتا ہے۔

فتح نامہ کے فوائد میں کامیابی، حالات کی سختی سے نجات اور ہر طرح کی نحوست سے چھٹکارا، کاروبار میں ترقی، قرض کی ادائیگی، ملازمت میں ترقی یا بہتر ملازمت کا حصول، مالکان یا اعلیٰ افسران کے رویے میں نرمی اور عمدہ سلوک، گھریلو حالات کی بہتری، سحر و جادو، آسیب و جنات سے نجات، دشمنوں سے بچاؤ، مقدمے میں کامیابی، صحت میں بہتری، بیماری سے شفا، شادی میں کوئی بندش یا رکاوٹ ہو تو اس کا خاتمہ، الغرض بے شمار مقاصد ''فتح نامہ'' کے دائرہ کار میں آتے ہیں۔

فتح نامے کی تیاری یقیناً تھوڑا سا مشکل کام ضرور ہے مگر جو لوگ اسے درست اصول و قواعد کے مطابق تیار کرلیں گے وہ سمجھ لیں کہ انہوں نے دنیا فتح کرلی ہے، ہماری ہر ممکن کوشش ہوگی کہ مشکل طریقہء کار کو آسان الفاظ میں پوری وضاحت کے ساتھ بیان کردیں اس کے بعد بھی اگر طریقہء کار کو سمجھنے میں کوئی دشواری پیش آئے تو براہ راست رابطہ کر کے سمجھ سکتے ہیں۔

## اصول وقواعد فتح نامہ

سب سے پہلے اپنے پورے نام کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کریں پھر اپنی والدہ کے نام کے اعداد بھی نکالیں۔ اس کے بعد سات پیغمبروں کے نام لیں اور ان کے اعداد حاصل کریں۔ مثلاً آدمؑ نوحؑ، سلیمانؑ موسیٰؑ، داؤدؑ یوسفؑ اور محمد ﷺ۔ اس کے بعد آیات فتوحات کے اعداد لیں۔ آیات فتوحات یہ ہیں، آیات فتوحات سے پہلے دعائے فتح ہے۔

1۔ اَفْتَحِ اَبْوَابِ فَتْحَكَ لِيْ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ۔

2۔ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحاً مُّبِيْنَا۔ (سورہ فتح)۔

3۔ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ (سورہ اعراف)۔

4۔ نَصْرٌ مِّنَ اللهِ وَفَتْحٌ قَرِيْب (سورہ صف)۔

تینوں آیات اور دعا کے اعداد کا مجموعہ سات ہزار دو سو پچھتر (7275) ہوا۔ آپ کی سہولت کے لیے سات انبیاء کے ناموں کے اعداد کا مجموعہ بھی لکھ رہے ہیں جو 679 ہے۔ اب آپ کو صرف اپنے نام اور والد کے نام کے اعداد ہی معلوم کرنا ہیں اور پھر تمام اعداد کو باہم جمع کرنا ہے۔ مثلاً آپ کے نام مع والدہ کے اعداد کل 343 برآمد ہوئے تو کل مجموعہ اعداد 8288 ہوجائے گا۔

اعداد آیت=7275

اعداد نام انبیاء=679

اعداد مفروضہ نام مع والدہ=334

مجموعہ=8288

اس مجموعہء اعداد کا 7x7 خانوں کا نقش تیار کریں یعنی ایسا نقش جس میں 49 خانے ہوں جس کا طریقہ یہ ہے کہ کل مجموعہ اعداد میں سے 168 عدد کم کریں اور پھر باقی اعداد کو 7 پر تقسیم کردیں۔ اب جو باقی حاصل قسمت آئے اُسے نقش کے

خانہ اول میں رکھ کر باقی خانوں میں ترتیب وار ایک عدد کے اضافے سے نقش بھرتے چلے جائیں۔ مثلاً مندرجہ ذیل مجموعہ اعداد 8288 میں سے 168 عدد کم کریں تو باقی بچے 8120۔ اس کو 7 پر تقسیم کیا تو جواب آیا 1160۔ اسے نقش کے خانہ اوّل میں رکھیں اور پھر ایک عدد کے اضافے سے خانہ دوم میں اور اسی طرح آخری خانے تک ایک عدد کا اضافہ کرتے ہوئے پورا نقش مکمل کریں۔

سات در سات کی چال کا نقش ہم دے رہے ہیں۔ اس میں پہلا خانہ وہ ہے جس میں نمبر ایک لکھا ہے۔ اسی خانے سے نقش کی ابتدا ہوگی۔ 1160 اسی خانے میں لکھیں پھر جس خانے میں نمبر 2 ہے اس میں 1161 لکھیں پھر نمبر 3 میں 1162۔ الغرض اسی طرح ایک عدد کے اضافے سے 49 خانوں کا یہ نقش مکمل کر لیں۔ تمام کام وقت سے پہلے ہی تیار کرنا ہوگا تا کہ شرف شمس کے اوقات میں اور ساعتِ شمس میں صرف چال کے مطابق نقل کرنا ہی باقی رہ جائے۔ نقش کے چاروں کونوں پر قوله الحق وله الملک لکھیں اور چاروں ملائکہ جبرائیل، عزرائیل، میکائیل، اسرافیل لکھیں نقش کے دائیں بائیں کھیعص، حمعسق لکھیں اور نقش مکمل کرنے کے بعد پشت پر یاروقیائیل ابو عبداللہ المذہب لکھیں جو سیارہ شمس کے مؤکلات ارضی وسماوی ہیں۔

## نقش کی چال

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۳۸ | ۴۴ | ۱ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ |
| ۴۰ | ۴۶ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۸ | ۳۴ |
| ۴۸ | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۴۲ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ | ۳۷ | ۴۳ |
| ۸ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۹ | ۴۵ | ۲ |
| ۱۶ | ۲۲ | ۳۵ | ۴۱ | ۴۷ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۹ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

اب ایک مسئلہ اور باقی رہ گیا ہے اسے بھی سمجھ لیں۔ کل مجموعہ اعداد کو جب آپ 7 پر تقسیم کریں گے تو ضروری نہیں کہ وہ برابر تقسیم ہو جائے۔ برابر تقسیم ہونے کی صورت میں تو ایک بہترین بات ہوگی لیکن تقسیم کے بعد اگر کوئی عدد باقی بچے تو پھر نقش میں کسر دینا ہوگی تب ہی وہ درست ہوگا۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ تقسیم کرنے کے بعد اگر ایک عدد باقی بچے تو نقش کے خانہ نمبر 43 میں 1 عدد کا اضافہ کرنا ہوگا۔ 2 باقی رہیں تو خانہ نمبر 36 میں 1 کا اضافہ کریں۔ 3 باقی ہوں تو خانہ نمبر 29 میں 1 عدد بڑھا دیں۔ 4 باقی رہیں تو 22 ویں خانے میں 1 عدد بڑھائیں۔ 5 باقی ہوں تو خانہ نمبر 15 میں 1 عدد بڑھائیں اور اگر 6 باقی ہوں تو آٹھویں خانے میں 1 عدد کا اضافہ کریں۔ یہاں ایک عدد کا اضافہ کرنے کا مطلب بھی سمجھ لیں۔ مثلاً آپ نقش کے خانے ایک ایک عدد کے اضافے سے بھرتے چلے جا رہے ہیں تو جب کسر کا خانہ آئے تو اس میں 1 کے بجائے 2 کا اضافہ کر دیں۔ باقی نقش اسی طرح بھرتے چلے جائیں۔ نقش کے درست بھرے جانے کی پہچان یہ ہوگی کہ نقش کے ہر سات خانوں کی میزان وہی آنی چاہیے جو آپ کے نام مع والدہ کے اعداد، آیتوں کے اعداد اور اسمائے انبیاء کے اعداد کا مجموعہ ہوگا۔ اگر اس مجموعے کے مطابق نقش کے ہر سات خانوں کا مجموعہ نہیں ہے تو سمجھ لیں نقش غلط بھرا گیا ہے۔ کہیں نہ کہیں آپ سے حساب میں غلطی ہوئی ہے۔

نقش کی تیاری کے لیے مزید اصول وقواعد بھی سمجھ لیں۔ یہ نقش ہرن کی جھلی یا ایسے کاغذ پر لکھیں جو ایک طرف سے گولڈن یا زرد کلر کا ہو، روشنائی اگر مشک و زعفران سے تیار کی گئی ہو تو کیا کہنے مگر آج کے دور میں شاید یہ ممکن نہ ہو، ایسی صورت میں زرد یا سرخ رنگ استعمال کریں، شرف کا وقت تقریباً 24 گھنٹے رہے گا، اس تمام عرصے میں صرف شمس کی ساعتیں نقش لکھنے کے لیے مؤثر ہوں گی، مقررہ وقت سے پہلے غسل کر کے پاک صاف لباس پہنیں اور زعفران یا مشک کے عطر کی خوشبو لگائیں، علیحدہ کمرے میں رجال الغیب کا خیال کر کے بیٹھیں کہ آپ کا رخ رجال الغیب کی طرف نہ ہو، کمرے میں عود ولوبان کا بخور جلا کر خوشبو کریں، یہ میسر نہ ہو تو عمدہ خوشبو دار اگربتیاں جلائیں، بہتر ہوگا کہ سرخ یا زرد لباس پہنیں یا پھر اس رنگ کا کوئی کپڑا نیچے بچھا لیں، کوئی زرد رنگ کی مٹھائی مثلاً بیسن کے لڈو وغیرہ پاس رکھیں تا کہ کام ختم ہونے کے بعد فاتحہ دی جا سکے۔

اب ایک مسئلہ اور باقی رہ گیا ہے اسے بھی سمجھ لیں۔ کل مجموعہ اعداد کو جب آپ 7 پر تقسیم کریں گے تو ضروری نہیں کہ وہ برابر تقسیم ہو جائے۔ برابر تقسیم ہونے کی

صورت میں تو ایک بہترین بات ہوگی لیکن تقسیم کے بعد اگر کوئی عدد باقی بچے تو پھر نقش میں کسر دینا ہوگی تب ہی وہ درست ہوگا۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ تقسیم کرنے کے بعد اگر ایک عدد باقی بچے تو نقش کے خانہ نمبر 43 میں 1 عدد کا اضافہ کرنا ہوگا۔ 2 باقی رہیں تو خانہ نمبر 36 میں 1 کا اضافہ کریں۔ 3 باقی ہوں تو خانہ نمبر 29 میں 1 عدد بڑھا دیں۔ 4 باقی رہیں تو 22 ویں خانے میں 1 عدد بڑھائیں۔ 5 باقی ہوں تو خانہ نمبر 15 میں 1 عدد بڑھائیں اور اگر 6 باقی ہوں تو آٹھویں خانے میں 1 عدد کا اضافہ کریں۔ یہاں ایک عدد کا اضافہ کرنے کا مطلب بھی سمجھ لیں۔ مثلاً آپ نقش کے خانے ایک ایک عدد کے اضافے سے بھرتے چلے جارہے ہیں تو جب کسر کا خانہ آئے تو اس میں 1 کے بجائے 2 کا اضافہ کردیں۔ باقی نقش اسی طرح بھرتے چلے جائیں۔ نقش کے درست بھرے جانے کی پہچان یہ ہوگی کہ نقش کے ہر سات خانوں کی میزان وہی آنی چاہیے جو آپ کے نام مع والدہ کے اعداد، آیتوں کے اعداد اور اسمائے انبیاء کے اعداد کا مجموعہ ہوگا۔ اگر اس مجموعے کے مطابق نقش کے ہر سات خانوں کا مجموعہ نہیں ہے تو سمجھ لیں نقش غلط بھرا گیا ہے۔ کہیں نہ کہیں آپ سے حساب میں غلطی ہوئی ہے۔

نقش کی تیاری کے لیے مزید اصول وقواعد بھی سمجھ لیں۔ یہ نقش ہرن کی جھلی یا ایسے کاغذ پر لکھیں جو ایک طرف سے گولڈن یا زرد کلر کا ہو، روشنائی اگر مشک و زعفران سے تیار کی گئی ہو تو کیا کہنے مگر آج کے دور میں شاید یہ ممکن نہ ہو، ایسی صورت میں زرد یا سرخ رنگ استعمال کریں، شرف کا وقت تقریباً 24 گھنٹے رہے گا، اس تمام عرصے میں صرف شمس کی ساعتیں نقش لکھنے کے لیے مؤثر ہوں گی، مقررہ وقت سے پہلے غسل کرکے پاک صاف لباس پہنیں اور زعفران یا مشک کے عطر کی خوشبو لگائیں، علیحدہ کمرے میں رجال الغیب کا خیال کرکے بیٹھیں کہ آپ کا رخ رجال الغیب کی طرف نہ ہو، کمرے میں عود ولوبان کا بخور جلا کر خوشبو کریں، یہ میسر نہ ہو تو عمدہ خوشبودار اگربتیاں جلائیں، بہتر ہوگا کہ سرخ یا زرد لباس پہنیں یا پھر اس رنگ کا کوئی کپڑا نیچے بچھالیں، کوئی زرد رنگ کی مٹھائی مثلاً بیسن کے لڈو وغیرہ پاس رکھیں تاکہ کام ختم ہونے کے بعد فاتحہ دی جاسکے، وہ لوگ جو کسی وجہ سے نقش خود تیار نہ کرسکیں، براہ راست عامل شاہ زنجانی یا ہم سے رابطہ کریں۔

## ثاقب ارسل جفر:

از تحریر: منیر احمد میرانی، لاڑکانہ

# شرفِ شمس و شرفِ قمر

قارئین کرام آئینہ قسمت اسلام علیکم! سب تعریف وحمد اس خدا پاک سے جس نے یہ ساری کائنات خلق ہے اور ہمیں وہ سردار انبیاء دیا ہے جس سے وہ خود محبت کرتا ہے اور خاص بات یہ کہ کوئی بھی عاشق ایسا نہیں دیکھا نہ سنا جو وہ کہے کہ میرے محبوب سے محبت کرو سب عاشق بھی حیران ہوتے ہیں کہ ان جیسا عاشق اور دوسرا ہے ہی نہیں وہ اپنی ذات میں لاشریک ہے احد سے واحد ہے اور ان جیسا کوئی نہیں حقیقتاً محبت حق بھی یہ ہے کہ اللہ فرمائے اپنی پاک کتاب قرآن مجید میں سورۃ احزاب آیت 56۔ بےشک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے نبیؐ پر اے ایمان والوان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔ قارئین کرام آج میں آپ کی خدمت میں محبت، عزت وتسخیر خلائق کا نایاب عمل پیش کرتا ہوں۔ دوالواح ذوالکتابت عین وقت میں تیار کریں مشک وزعفران کی سیاہی سے ایک لوح کو آگ کے نیچے دفن کرو دوسرا درخت زیتون میں باندھو۔ اور مطلوب کے نام کے ساتھ عدد قمری نکال کر پڑھو 21 دن محبوب آپ کے قدموں میں ہوگا۔ مجھے اور زنجانی خاندان کو دعا خیر میں ضرور یاد رکھنا۔ آیت سورۃ یوسف آیت 30 اور اسم قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا یَاوَدُوْدُ

## مثال چال آتشی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١۴ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١۵ | ۴ | ۵ | ١٠ |

٧٨٦

یا جبرائیل

| قد | شغقھا | حباً | ودود |
|---|---|---|---|
| ١٢ | ١٩ | ۴٠٢ | ١٣٨۵ |
| ١٨ | ٩ | ١٣٨٨ | ۴٠٣ |
| ١٣٨٧ | ۴٠۴ | ١٧ | ١٠ |

یا میکائیل

یا اسرافیل

یا عزرائیل

شقفائیل

# شرفِ شمس

شہزادہ سید مستور علی زنجانی

## (۵) عزت، شہرت، عظمت و تسخیر افسرانِ اعلیٰ

شرفِ شمس کی ابتداء 08 اپریل 2018ء بوقت 02:23 منٹ، انتہا شرفِ شمس 09 اپریل 2018ء بوقت 02:47 منٹ پر ہوگا

جب آفتاب برج حمل میں حرکت کرتا ہوا 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کی طاقت حاصل ہوتی ہے۔ شمس کو سیارگان فلکی میں شہنشاہ کا مقام حاصل ہے۔ اس لیے فلکی اثرات کے لحاظ سے ایک پُرتاثیر اور بلند ترین وقت ہوتا ہے۔ اس کی طاقتور نورانی شعاعیں زمین پر ڈالتی ہیں۔ چنانچہ ان کی تاثیر مخصوص عملیات میں مخصوص الفاظ، آیات اور اسماء الٰہیہ کے ذریعے مخصوص اشکال میں ماہرین نجوم و جفر منتقل کر لیتے ہیں اور وہ طلسم یا شکل جب اس مخصوص وقت میں مخصوص چیز یا دھات پر اُبھرے گی تو اس کو (حامل لوح) یعنی جس کے پاس ہوگی، ترقی عروج اور بلند مرتبہ پر پہنچنے کے لیے اسباب پیدا کرے گی۔ اسی لیے شمس کا شرف عاملین اور خصوصاً جفار حضرات کے لیے خصوصی اہمیت اور توجہ کا مرکز ہوتا ہے۔ لہٰذا عامل اور جفار حضرات اس موقع کی مناسبت سے ایسے سریع الاثر عملیات تیار کرتے ہیں اور جو تسخیر الخلائق جاہ و مرتبت، ترقی عدہ اور عوام الناس میں مقبولیت حاصل کرنے کے لیے خصوصاً سیاست میں حصہ لینا چاہتے ہیں، اُن کے لیے یہ خواہشات کی تکمیل کا مضبوط سہارا ہے۔ تاریخ سے معلوم ہوتا ہے یہاں اس سے مراد عاملین اور اولیاء امت ہیں جو نجوم و جفر میں کامل و اکمل تھے۔ قدیم زمانے میں بادشاہ، وزراء اور امراء حکومت وقت میں مراعات اور عہدے حاصل کرنے کے لیے عالمانِ جفر سے مدد لیا کرتے تھے۔ یہ مدد شرفِ شمس کی الواح کی صورت میں ہوتی تھی۔ ایسے عملیات غریب لوگوں کی بساط سے باہر ہوتے تھے۔ اگرچہ اب بھی بعض حکام کاروباری لوگ اپنے لیے شرفِ شمس کا طلسم تیار کرتے ہیں جو بقائے ملازمت اور دبدبہ واقتدار کا کام دیتی ہے۔ موجودہ زمانہ میں تاجر، ملازمین اور ڈاکٹر، سیاسی لیڈر، وزراء کے علاوہ ایسے مقتدر عہدوں کے حامل افراد جو حکومت وقت کے عتاب کا شکار ہو کر او ایس ڈی بنا کر کھڈے لائن کر دیے گئے ہوں، وہ اور علاوہ دوسرے لوگ بھی اس مبارک اور طاقتور ترین مؤثر وقت کی روحانیت سے فائدہ حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ مزید عرض ہے کہ اگر کوئی شخص کسی عہدہ پر کئی سال سے تعینات ہے مگر اس کو ترقی نہیں ملتی، حالانکہ وہ اس کا حق دار ہے یا حصولِ ملازمت میں افسران اس کی طرف توجہ نہیں دیتے، کسی کا حق مارا گیا ہے، کوئی شخص معاشرہ میں دوست احباب میں حقیر اور بے اعتبار سمجھا جاتا ہے تو اس کو شرفِ شمس کی لوح کی برکت سے ترقی ملے گی، ملازمت میں جائز مقام ملے گا، افسران توجہ کریں گے، حق واپس ملے گا، عزت ملے گی، مقام ملے گا، لوگ اعتبار کریں گے، بات سنیں گے بھی اور مانیں گے۔ اور ہاں کوئی شخص اکابرین حکومت میں سے ہے اور حکومت میں اُسے کوئی مطلوبہ مقام حاصل نہیں تو وہ مقام، عزت اور مرتبہ حاصل کرلے گا۔ تمام حکام، شرفاء، داعیانِ زمان اس کے مطیع اور فرمانبردار ہوں گے اور اس کے حکم سے تجاوز نہ کریں گے اور نہ سختی، تندی، ترش مزاجی اور متکبرانہ رویہ اپنائیں گے۔ طلب جاہ و حشمت طالبوں کو نصیب ہوگی، اگر کوئی چاہے کہ جس عہدہ پر فائز ہے، اُسے کوئی ناجائز اور غلط طریقے سے اپنا کر چھین نہ لے اور نہ اس جگہ سے تبدیل کر سکے، تو انشاء اللہ وہ اُسی عہدہ پر عزت و وقار سے قائم و دائم رہے گا یا جس کا کام یا ٹھیکے کو کر رہا ہے، وہ واپس نہ ہو اور عظمت و جلال قائم ہے تو اُس کی خواہش پوری ہوگی۔

غرض جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا ہے کہ شمس تمام کواکب میں شہنشاہ کا مقام رکھتا ہے اور تمام کواکب اس کے گرد گردش کرتے رہتے ہیں۔ پس اُس کی روحانیت حسب مراتب ہر شخص کو حاصل ہوگی۔ جس بھی فرد کے پاس شرفِ شمس کا طلسم یا لوح ہوگی، اس کے لیے یہ لوح ایک نعمت سے کم نہ ہوگی۔ موجودہ مخدوش بے رحم ظالم اور اندیشہ زیاں مال و دولت کے دور میں ہر شخص کے پاس ہونی چاہیے۔ اللہ تعالیٰ چاہے گا تو وہ ہر آفت سے نہ صرف بچا رہے گا، بلکہ مراتب و درجات اور ترقی حاصل کرلے گا اور عزت پائے گا۔

وقت مقررہ پر تمام لوازمات مہیا کرلیں۔ الگ کمرہ میں صاف پاک سرخ

کپڑا ایا جائے نماز بچھا کر بیٹھیں۔ رجال الغیب کا خیال رکھیں، زعفران صندل سرخ اور عود کا بخور سلگائیں۔ آج کل تو سیوان ان ون اگر بتیاں ملتی ہیں، اپنے کپڑوں پر عطر گلاب لگائیں، جب ساعت شروع ہو تو لوح کندہ کریں۔ کاغذ ہو تو زعفران سے نقش لکھ لیں، شمس کی منسوبہ دھات سونا (Gold) ہے۔ صاحب حیثیت لوگوں کو چاہیے کہ وہ سونے پر بنوائیں۔ یہ سونا ضائع نہیں ہوتا، جب چاہیں اس کو استعمال میں لاسکتے ہیں۔ اگر پہنیں تو چاندی پر بنوا کر سونے کا پانی اُوپر چڑھالیں۔ سنہرا کاغذ بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔ کاغذ کی لوح اور دھات کی لوح میں تاثیر تو یکساں ہوگی، مگر فرق صرف یہ ہوتا ہے کہ دھات سریع الاثر ہے اور کاغذ سست الاثر ہے۔

اس دفعہ شرف شمس کے موقع پر جو عمل پیش کر رہا ہوں، یہ علم جفر کا ایک انمول موتی ہے۔ یہ عمل خاص صرف اور صرف واسطے عروج و ترقی، رزق و فتوحات کے لیے سریع الاثر اور سریع الاجابت ہے۔ اس کا طریقہ تفصیلی لکھ رہا ہوں، خوب غور کریں، سمجھیں اور تیار کر کے فائدہ اُٹھائیں، بہت فائدہ ہوگا۔

(i) نام معہ والدہ کے اعداد لیں: ۱۱۳۴

سورۃ الشمس کے اعداد: ۱۹۴۹۹

سات انبیاء کے اعداد: ۲۶۸۹

۵۸۲۵ = ۴ ÷ ۲۳۳ = ۲۲ − ۲۳۳۲۲

<table>
<tr><td>۱۲</td><td colspan="2">۴</td><td>۱۱</td></tr>
<tr><td rowspan="2">۱۰</td><td>۵</td><td>۷</td><td rowspan="2">۳</td></tr>
<tr><td>۶</td><td>۸</td></tr>
<tr><td>۲</td><td colspan="2">۹</td><td>۱</td></tr>
</table>

(ii) اعداد اسم باالہ الالھۃ الرفیع الجلالہ: ۹۷۴

سات شاہان کے اعداد: ۴۵۴۷

مقصد : تسخیر وجاہ و مرتبت: ۲۳۳۳

۷۸۵۴

− ۲۲

۱۹۵۸ = ۴ ÷ ۷۸۳۲




اعداد نمبر 1 نقش نمبر 1 میں پُر ہوں گے اور اعداد نمبر (ii) خاتم سلیمانی میں پُر ہوں گے۔ ایک طرف لوح کے نقش نمبر (i) اور دوسری طرف خاتم سلیمانی بنے گی۔ پہلے نقش کے چاروں طرف نام معہ والدہ + اسم اعظم اور مقصد الگ سطر میں لکھ کر ان کو امتزاج دیا جائے گا۔ حروف طاق ہونے کی صورت میں پانچ پانچ اور جفت ہوں تو چار چار حروف کے طلسم بنائیں اور آئیل کا اضافہ کر کے مؤکلات بنائیں، پھر ھوش لگا کر اعوان بنائیں۔ اعداد کے مطابق اسماء الٰہیہ بنا کر لکھیں اور حصار سے بند کریں۔ خاتم سلیمانی کے نیچے طلسم شمس اور عزیمت لکھیں۔

یاد رہے مثلث کے نو خانے اور مجموعہ اعداد پندرہ جبکہ مربع سولہ خانے اور مجموعہ اعداد چونتیس ہوتے ہیں۔ ان دونوں کے درمیان بھی ایک نقش ہے جس کی دو چالیں ہیں۔ بشکل مثلث اور بشکل مربع دونوں طرح سے خانے (12) اور مجموعہ اعداد چھبیس (26) ہوتا ہے۔ نقش چال نمبر 1 مربع کہلاتا ہے اور خاتم سلیمانی مثلث کہلاتی ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ مجموعہ اعداد سے 22 عدد طرح کریں اور چار پر تقسیم کریں اور خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر ایک ایک کے اضافہ سے پُر کریں۔ اگر بقایا بچے ایک تو خانہ 12، 2 بچے تو خانہ 7 اور 3 بچے تو خانہ 2 میں ایک کا اضافہ کرو۔ اس نقش کے بہت فوائد ہیں۔ مصنف مائۃ الغائد قلمی نے اس کی بہت تعریف کی ہے۔ میں نے اِسے مختلف مواقع پر آزمایا، نیک مقاصد میں تجربہ کی کسوٹی پر اُمید سے بھی زیادہ مفید پایا۔ آپ بھی آزمائیں اور مصنف و مؤلف مرحوم کی علمی کاوش کی داد دیں اور اُس کے درجات میں بلندی کی دعا

کریں۔ میں مؤکلات وغیرہ استخراج کر کے نہیں لکھ رہا، خواہ مخواہ صفحات ضائع ہوں گے، آسان کام ہے، خود کر لیں۔ اب دونوں نقوش پُر کر رہا ہوں۔

۷۸۶
جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۵۸۳۶ | ۵۸۲۸ | ۵۸۳۵ |
| ۵۸۳۴ | ۵۸۲۹ ۵۸۳۱<br>۵۸۳۰ ۵۸۳۲ | ۵۸۲۷ |
| ۵۸۲۶ | ۵۸۳۳ | ۵۸۲۵ |

کہیعص اسرافیل — حمعسق عزرائیل




جب لوح مکمل ہو جائے تو سرخ ریشمی کپڑے میں سرخ دھاگے سے سی لیں۔ اگلے دن کسی ایسے مقام پر چلے جائیں جہاں سے طلوع ہوتے ہوئے سورج کا نظارہ کر سکیں۔ سورۃ شمس پڑھنا شروع کر دیں تو قرآن کریم دیکھ کر پڑھ سکتے ہیں۔ جب سورج مشرق سے اُبھرتا نظر آئے تو سورۃ کی تلاوت ختم کر دیں اور لوح کو ہاتھ میں لے کر دعا کریں کہ:

"اے خداوند دو عالم! اے مکرم و طاہر! اس نیّر اعظم کی طرح مجھے سربلندی عزت و اولالعزمی عطا فرما۔ جس طرح یہ کائنات کے لیے منبع فیض و نور ہے، اسی طرح مجھے بھی بنا دے۔ تمام خلقت میں مجھے باعزت بنا اور خلقت کو مطیع و فرمانبردار بنا۔ آمین

اس دعا کو پڑھ کر لوح اپنے پاس رکھ لیں۔ انشاء اللہ بہت جلد فتوحات حاصل ہوں گی اور یہ فیض اس وقت تک ملتا رہے گا، جب تک لوح پاس رہے گی۔




اس بچے کو جو امتحان دینے کی تیار کر رہا ہے یا امتحان میں کامیابی کی امید نہیں یا جن کی قوت یادداشت کمزور ہے یا جو بچے پڑھنے لکھنے سے جی چراتے ہیں غرض کہ دماغ اور ذہن روشن کرنے کیلئے اور علمی کام میں غیبی امداد حاصل کرنے کے لئے یہ نقش نہایت مؤثر ہے ذہنی قوتیں روشن ہو جاتی اور علمی کاوشیں کامیاب ثابت ہوتی ہیں اس نقش کو گلے میں ڈالنا چاہئے اگر کوئی بچہ کند ذہن ہو پڑھنے میں جی نہ لگائے دماغ ذہن اور قوت یادداشت بیحد کمزور ہو تو اس نقش کو بدھ کے دن سے شروع کر کے طلوع آفتاب کے وقت پہلی ساعت میں چینی کی طشتری پر یا سفید کاغذ پر زعفران سے لکھا کر اور عرق گلاب سے دھو کر پلایا کریں انشاء اللہ اکیس (**21**) دنوں میں ارتقائے ذہنی کی منزلیں طے ہو کر اعلیٰ قوت یادداشت پیدا ہو جائے گی اور ذہن تیز ہو جائے گا رغبت علم ہو گی انشاء اللہ (آمین) شاہ زنجانی صاحب و آئینہ قسمت کے سارے سٹاف کے حق میں دُعا خیر کریں۔ آخر میں ناچیز سید جاوید عباس شاہ کے حق میں دُعا خیر کریں۔

## نقش آتشی چال سے لکھیں:-

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲۲ | ۱۶۲۶ | ۱۶۲۹ | ۱۶۱۵ |
| ۱۶۲۸ | ۱۶۱۶ | ۱۶۲۱ | ۱۶۲۷ |
| ۱۶۱۷ | ۱۶۳۱ | ۱۶۲۴ | ۱۶۲۰ |
| ۱۶۲۵ | ۱۶۱۹ | ۱۶۱۸ | ۱۶۳۰ |

حمعسق عزرائیل — کہیعص اسرافیل

میکائیل

اللھم سخر لی بحق فلاں بن فلاں کو پڑھائی میں و امتحان میں و ذہن میں کامیابی عطا فرما انشاء اللہ آمین بحق یا بدوح

## رحمکاریہ جفر

از تحریر: سید شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

# شرفِ شمس

**اس سال شرفِ شمس 8 اپریل صبح 2:23 سے 9 اپریل صبح 2:47 منٹ تک ہوگی**

شمس چلتے چلتے جب برج حمل کے (**19**) درجے پر آتا ہے تو اسے شرف حاصل ہوتا ہے۔ شرفِ شمس میں اکثر عاملین جفر ایسے عملیات تیار کرتے ہیں جو ترقی مرتبہ، ترقی دولت کیلئے پُرتاثیر ہوتے ہیں۔ اس وقت کی مناسبت سے طلسم افلاطون تسخیر خلق کیلئے پیش کرتا ہوں۔ یہ طلسم افلاطون مولانا عبدالصمد گیلانی نے سلطنت روم کیلئے مولانا صاحب سے تیار کروایا۔ اسکی برکت سے سلطنت روم قائم ہوئی۔ پھر بادشاہ سلامت کو ڈر ہوا کہ کہیں مولانا یہ لوح کسی اور کو تیار کر کے نہ دیں۔ تو اسے قید کر دیا۔ یہ لوح بہت پُرتاثیر اور چلتا ہوا عمل ہے۔ یہ لوح خالص چاندی کی پلیٹ پر یا سونے کی پلیٹ پر تیار کر کے پاس رکھیں۔ پھر اس پر (**119**) مرتبہ سورۃ شمس پڑھ کر دم کریں۔ اسکا ثواب سلسلہ سروریہ قادریہ کے جتنے بزرگ ہیں انکو بخش دیں۔ اسم اعظم مخفی یَارَافِعُ یَافَتَّاحُ بِحَقِّ نَصْرٌ مِّنَ اللہِ وَ فَتْحٌ قَرِیْبٌ (**450**) مرتبہ پڑھا کریں۔ طالب خانہ خانوں میں طالب محمد ابو عبداللہ **243** لکھے ایک **7** تک کا اضافہ کرنا ہے۔

ا ل ل ہ ا

| محمد ابو عبداللہ | رجوع خلق | یا عزیز | یا منعم |
|---|---|---|---|
| ۱۰۶ | ۲۱۰ | ۲۴۴ | ۱۰۰۸ |
| ۲۰۹ | ۱۰۳ | ۱۰۱۱ | ۲۴۵ |
| ۱۰۱۰ | ۲۴۶ | ۲۰۸ | ۱۰۴ |

دائیں جانب: م ع س ق ط — بائیں جانب: ی م ص ا س




# رحمکاریہ جفر شرفِ شمس

اس سال شرفِ شمس بحساب یونانی نجوم 8 اپریل 2:23 منٹ سے 9 اپریل 2:47 منٹ تک رہے گی۔

شرفِ شمس میں اس مرتبہ طلسم ترقی پیش کرتا ہوں۔ وہ خواتین و حضرات جو دولت کے لیے ترستے ہوں، روپے کسی طرف سے نہ آتے ہوں، قرض کا ڈھیر بن گیا ہو تو ایک طرف طلسم یونانی بنائے، دوسری طرف طلسم ہندی بنائیں۔ اس لوح کو پاس رکھیں۔ پھر **111** مرتبہ سورۃ الشمس پڑھ کر دم کریں۔ اس کا ثواب حضرت ابو عبداللہ علیہ السلام کو بخشیں۔ پھر **90** دن کے لیے روزانہ دو رکعت نماز نفل ہر رکعت میں **92** مرتبہ سورۃ شمس پڑھیں۔ سلام پھیر کر اس کا ثواب حضرت فاطمہ زہرہؓ اور حضرت زینبؓ کو بخشیں۔ اگر یہ عمل خود تیار نہ کر سکیں تو مجھ سے یا براہ راست عامل شاہ زنجانی صاحب سے تیار کروائیں۔ یہ عمل میری کتاب رحمکاریہ جفر حصہ دوم میں موجود ہے۔ جس کو ادارہ آئینہ قسمت عنقریب شائع کرے گا۔



## کرامات جفر

از تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ

# تسخیر ہمزاد و تسخیر مؤکل

قارئین کی خدمت میں تسخیرات ارواح پہ خاص اعمال لیکر حاضر خدمت ہوں۔ ایسے اعمال کرنے کیلئے استاد کامل کا ہونا شرط ہے ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ بہر حال صرف کاملین کیلئے اعمال پیش خدمت ہیں۔

### تسخیر ہمزاد کا خاص عمل

شائقین کے لئے تسخیر ہمزاد کا خاص عمل صدری و اسراری عمل پیش کر رہا ہوں۔ بے شمار لوگ اس سے فیض حاصل کر چکے ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو بعد نماز عشاء خوشبو دار بخور روشن کر کے رجال الغیب پشت پر رکھ کر بیٹھ جائیں۔ پھر خصوصی حصار سے اپنے اردگرد کا حصار کرلیں۔ اور اپنی پشت کے پیچھے چراغ جلا کر رکھیں اور اپنے سائے پر نظر جما کر مندرجہ ذیل عبارت عمل **313** بار اوّل آخر **11-11** مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ اس طرح روزانہ مقررہ وقت پر **19** یوم تک ورد کرتے رہیں۔ **19** ویں رات ہمزاد آپ کے سامنے آجائے گا۔ اب عامل کو چاہئے کہ عبارت عمل کی تعداد مکمل پڑھ کر ہمزاد سے شرائط کرے اور کوئی ایسی شرط ہرگز نہ مانے جو قابل قبول نہ ہو ورنہ بعد میں پریشانی ہوگی۔ پھر جب بھی کسی کام کے لئے مثلاً تسخیر خلائق و محبوب کو بلانا، دور دراز سے بے موسم اشیاء منگوانا، خبریں اور واقعات کی اطلاع لینا، دشمن کو تباہ کرنا، ملکی و غیر ملکی انعامی اسکیموں کے نمبرز معلوم کرنا وغیرہ۔ ہمزاد کو کہیں گے، یہ فی الفور پورا کرے گا۔ بے استادہ ہمیشہ ناکام و نامراد رہتا ہے کیونکہ الفاظ کی درست ادائیگی اور راستہ استاد کامل ہی سکھاتا اور بتاتا ہے۔ عبارت عمل یہ ہے:۔ عزیمت علیکم و اقسمت علیکم یا قوم ہمزاد احضرو احضرو احضرو و بحق یا لطیف و اللطف فی الطیو فلمر یا لطیف و بحرمتہ یا جبرائیل یا میکائیل یا سرافیل یا عزرائیل۔

**پرہیز:**۔ دوران عمل ہر قسم کا گوشت نہ کھائیں، کچا پیاز و لہسن، مولی اور دیگر بدبودار اشیاء سے مکمل پرہیز کریں۔

### تسخیر مؤکل بذریعہ سورۃ کوثر

یہ عمل نہایت جلالی ہے سورۃ کوثر کے مؤکل تابع کرنے کے لئے عروج ماہ میں بروز ہفتہ یا سوموار بعد از نماز عشاء اپنے اردگرد خصوصی حصار قائم کریں۔ پھر بخور سلگائیں پھر قبلہ رُخ ہو کر بیٹھ جائیں اور عبارت عمل **525** مرتبہ **41** روز مقررہ وقت پر پڑھتے رہیں۔ آخری روز مؤکل حاضر ہوگا۔ عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کرلیں۔ بعد عمل ہر جائز کام لے سکتے ہیں۔ ناجائز کام ہرگز نہ لیں ورنہ شدید تباہی ہوگی۔ سارا کام احتیاط سے کرنا ہے۔ استاد کامل کی رہبری ضروری ہوگی اس عمل میں۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

عبارت عمل یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم: اقسمت علیکم یا وعظائیل عزمت علیکم یا وغطائیل حاضر شو بحق و بحرمت انا اعطینك الكوثر فصل لربك و انحر ان شانئك هو الابتر اجعل اجعل اجعل الساعة الساعة الساعة الوحا الوحا الوحا۔

**پرہیز:**۔ اس عمل میں پرہیز جمالی کرنا ہے۔

## کراماتِ جفر

# لوح شرفِ شمس خاص

**اس سال شرف شمس 8 اپریل صبح 2:23 سے 9 اپریل صبح 2:47 منٹ تک ہوگی**

قارئین آئینہ قسمت کیلئے لوح شرف شمس خاص پیش کر رہا ہوں۔ اس کی برکت سے ہر کام میں برکت ہوگی اور فتح نصیب ہوگی۔ زیادہ تفصیل نہیں لکھوں گا جو کرے گا وہ فیض پائے گا۔ اسکو اجازت کے ساتھ کریں مکمل لوازمات کے ساتھ کریں انشاء اللہ پورا پورا فائدہ حاصل ہوگا۔ طریقہ یہ ہے کہ چاندی پر یا سونے پر تیار کر کے اپنے پاس رکھیں اور عبارت عمل **1100** بار پڑھ کر دم کرلیں اور نیاز تقسیم کردیں۔ بس تیار ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۰۴ | ۱۱۰۸ | ۱۱۱۱ | ۱۰۹۷ |
| ۱۱۱۰ | ۱۰۹۸ | ۱۱۰۳ | ۱۱۰۹ |
| ۱۰۹۹ | ۱۱۱۳ | ۱۱۰۶ | ۱۱۰۲ |
| ۱۱۰۷ | ۱۱۰۱ | ۱۱۰۰ | ۱۱۱۲ |

عبارت عمل یہ ہے:۔ یا فتاح تضحت بالفتح و الفتح فی فتح فتحك یا فتاح

خصوصی نوٹ:۔ ہر جمعرات کو حسب توفیق نیاز دیں اور عبارت عمل **101** بار اوّل و آخر **11-11** بار درود شریف پڑھتے رہیں۔




علم جفر کا ایک نادر روزگار عمل ہے اور بارہا میزان تجربہ پر پورا اُتر چکا ہے شرف کی ساعت ہو یا قمر زہرہ، و مشتری میں سے دو کی نظرات سعد میں عمل کرے۔ قمر زائد النور کے دن ہوں عروج ماہ کو زائد النور کہتے ہیں یعنی چاند کے پہلے **14** دن کو کہتے ہیں طالع وقت ذوجیدین ہو اور نیک ساعت میں بھی یہ عمل کر سکتے ہیں دن جمعرات ساعت مشتری یا دن جمعہ ساعت زہرہ میں کر سکتے ہیں دو شخصوں کا ملاپ کرانے کا اور روٹھے میاں بیوی کو ایک کر دینے اور دو نادانوں میں محبت ڈالنے کے لئے جادو کا اثر رکھتا ہے میں نے اسے ایسی جگہ بھی کیا ہے اور کامیابی حاصل کی ہے جہاں ایک کے دل میں دوسرے کی محبت پیدا کرنا ہوا اور ایک کی طلب دوسرے کے دل میں پیدا کرنی ہو اور طالب و مطلوب کے دلوں میں محبت و یکجہتی پیدا کرنی ہو اس عمل نادر کا طریقہ یہ ہے کہ نام مطلوب اور اس کی ماں کے نام کے اعداد جمل کبیر سے نکال کر نقش کے خانہ اوّل میں رکھے۔

مثال نام مطلوب و معہ والدہ عدد **250** کو خانہ اوّل میں رکھے اور خانہ چار تک **22** کے اضافہ سے پُر کریں خانہ **5** میں نام طالب معہ والدہ کے مثال نام طالب کے عدد **182** کو خانہ **5** رکھ لئے اور خانہ **8** تک **22** کے اضافہ سے پُر کریں پھر خانہ **9** میں عدد محبت **450** کو خانہ **9** رکھ لئے اور خانہ **12** تک **22** کے اضافہ سے پُر کریں پھر خانہ **4** کے اعداد **216** خانہ کے اعداد **226** خانہ **10** کے عدد **472** کل **1014** ہوئے **9158** سے **1014** تفریق تو **8144** باقی رہا اس کو خانہ **13** میں رکھ کر خانہ **16** تک **22** کے اضافہ سے پُر کریں نقش مکمل ہوگا۔ وقف میزان ہر طرف چاروں طرف **9158** ہوگا سورت آل عمران کے اعداد **9158** ہیں۔

## چار نقش کی رفتار یہ ھے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۰ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۶ | ۱ | ۱۶ | ۱۱ |

اس نقش میں چار چالیس موجود ہیں خانہ ایک سے **4** تک آتشی خانہ **5** سے **8** تک بادی خانہ **9** سے **12** تک آبی خانہ **13** سے **16** تک خاکی ایک نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر طالب ساتھ رکھے دوسرے کو تانبے کی پتری پر لکھ کر پانی میں ڈال کر تھوڑی مصری ڈال کر نیم گرم کریں مگر پتری پر بسم اللہ قولہ بحق نہ لکھے۔

## یہ نقش اصل ھے

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۱۴۴ | ۴۷۲ | ۲۲۶ | ۲۱۶ |
| ۲۹۴ | ۲۴۸ | ۴۵۰ | ۸۱۶۶ |
| ۵۱۶ | ۸۱۸۸ | ۲۷۲ | ۱۸۲ |
| ۲۰۴ | ۲۵۰ | ۸۲۱۰ | ۴۹۴ |

میکائیل

اسرافیل — عزرائیل — کھیعص — حمعسق

اللھم اجمع بینی ۱۸۲ وبین ۲۵۰
یا جامع المنفر دین بحق آیت پاک زین للناس
حب الشھرات من النساء و البین و القناطیر
المقنطرة من الذھب و الفغه و النحیل
المسومة و الانعام الحرث ذلك متاع
الحیوة الدنیا و الله عندہ حُسن المآب

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| ب | د | و | ح |
| و | ح | ب | د |

میکائیل

اسرافیل — عزرائیل — کھیعص — حمعسق

اللھم قلب ۲۵۰ بحق ۱۸۲ یا قعلب
القلوب بحق یا بدوح

**نوٹ:** اصل نقش کی پشت پر یا بدوح حرفی لکھنا ہے یہ نقش یا بدوح ہے۔

# جواھر الجفر شرفِ شمس

## شرفِ شمس سے بے روزگاری کا خاتمہ

شمس جو تمام سیاروں میں مثلِ شہنشاہ ہے اور مظہر قوت وحیات وتوانائی کا منبع ہے سب چرند پرند، حجر شجر، انسان وحیوان سب شمس کے تابع ہیں۔ شمس 12 بروج کا دورہ ایک سال میں کرتا ہے، یہ اتوار کے دن کا مالک ہے یہ دن حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش کا دن ہے۔ زمین وآسمان بھی اُسی دن بنے، شمس کا برج اسد، دھات سونا اور پوشاک زرد ہے۔ شمس گرم اور آتشی سیارہ ہے۔ اس کے زیر سلاطین، امراء، وزراء اور حکام بالا ہیں۔ دائرہ بروج میں پانچویں برج کا حاکم ہے۔ شمس چلتے چلتے جب برج حمل کے 19 درجہ پر آتا ہے تو اُسے شرف کی طاقت حاصل ہوتی ہے۔ شمس جو کہ ایک دائرہ بروج کا 24 گھنٹے میں مکمل کرتا ہے۔ چنانچہ اس کے شرف کا وقت بھی 24 گھنٹے ہی رہتا ہے۔ اس باقوت اور باسعد ساعت میں ترقی رزق، ترقی عہدہ بلندی، سیاسی وسماجی مقدمات میں کامیابی، دشمن پر غلبہ پانے اور اُن کے شر سے بچنے کے لیے لوحِ شرف شمس صدفی صد کارآمد رہتی ہے۔ اس سعد وقت کی مناسبت سے ایک عمل لوحِ روزگار کا پیش کر رہا ہوں۔ یہ لوح ایک خاص وقت سے میرے معمولات کا حصہ ہے۔ عمل کیا ہے، ایک خاص ہیرہ ہے اور زنجانی برادرز کے حوالے سے آپ تک پہنچ رہا ہے۔ اس لیے شہزادہ سیّد مصوّر علی زنجانی آپ کی دعاؤں کے خصوصی مستحق ہیں۔ اس لوح سے تمام بے روزگار حضرات فائدہ حاصل کریں جو لوگ موجودہ ملازمت کی ترقی کے لیے پہنچیں گے۔ انشاء اللہ وہ عروج پر ہوں گے اور بفضل خدا دنیا آپکی بہت عزت کرے گی۔ اس لوح کے استعمال سے صرف 21 دن میں نوکری مل جائے گی اور 21 دن میں ہی موجودہ نوکری عروج میں آجائے گی۔ تجربہ وآزمائش شرط ہے۔ یہ لوح سنہری کاغذ پر زعفران کشمیری وعرق گلاب سے تیار ہوگی۔ لوحِ روزگار یہ ہے:

بسم اللہ اوّل والآخر

یا رفتمائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٧١٦ | ١٧٢٢ | ١٧٢٩ | ١٧٠٢ |
| ١٧٢٧ | ١٧٠٤ | ١٧١٤ | ١٧٢٤ |
| ١٧٠٦ | ١٧٣٣ | ١٧١٨ | ١٧١٢ |
| ١٧٢٠ | ١٧١٠ | ١٧٠٨ | ١٧٣١ |

اجب یا رفتمائیل بحق یا یا باسطُ

### مقام ابراھیم علیہ السلام

کر شکر صد ہزار تُو ربِّ جلیل کا
مختار جس نے تجھ کو کیا سلسبیل کا
"کعبہ" قرار عشقِ براہیمؑ کا مقام
"زمزم" نشانِ فیض قدم اِسمٰعیلؑ کا
بادِ فنا سے گُل ہُوا نمرود کا چراغ
زندہ مگر ہے دھر میں اُسوہ خلیلؑ کا
لازم ہے کاروانِ جفا غرقِ موجؓ ہو
ہر قطرہ کہہ رہا ہے یہ دریائے نیل کا
بے سود زندگی ہے اگر بندگی نہ ہو
اور بندگی مقام نہیں قال و قیل کا
پہنچا مرے نبیؐ کا قدم اُس مقام پر
تھا جس جگہ محال گزر جبرائیلؑ کا
آصفؔ مکینؐ گنبد خضریٰ کے فیض سے
اُونچا مقام ہے مرے فکر جمیل کا

از تحریر: صوفی مشتاق احمد، تاندلیانوالہ

# شرفِ شمس

اس شرف کے خاص وقت میں قارئین کرام آئینہ قسمت کی خدمت میں چند اعمال شرف شمس کے لے کر حاضر خدمت ہوں۔ کائنات کے رب نے اپنی اس کائنات کا انتظام اور نظام خوش بختی اور بدبختی کے حساب سے رکھا ہے کیونکہ کائنات کے تمام سیاروں کی گردش ہمارے اس نظام میں مختلف قسم کے زاویوں کو ترتیب دیتی رہتی ہے۔ یہی نشیب وفراز ہمارے شب وروز پر اچھے اور برے اثرات مرتب کرتے رہتے ہیں۔ ہمارے آسمان پر سب سے بڑا اور مرکزی سیارہ آفتاب یعنی سورج ہے۔ ان سیاروں میں ہماری زمین بھی ایک سیارہ ہے، جس کے گرد قمر گھومتا رہتا ہے۔ سورج تمام سیاروں میں سب سے زیادہ طاقتور اور سلطان قاہر کا درجہ رکھتا ہے۔ اگر دیکھا جائے تو جب شام کو سورج چھپ جاتا ہے تو تمام نباتات پھلتے اور پھولتے ہیں اور ہماری زمین پر سب سے زیادہ اثر ڈالنے والا سیارہ ہے جفر اور علم نجوم کے ماہر اس کے شرف یافتہ ہونے کو بہت اچھا وقت مانتے ہیں۔ اسماء الٰہی میں تمام سلاسل کے روحانی بزرگوں یا حیُّ یا قیوم کو اسم اعظم مانا ہے کیونکہ آیت الکرسی کی ابتدا ہی ان دونوں اسماء الٰہی سے شروع ہوتی ہے۔ یا حیُّ (یعنی ہمیشہ زندہ رہنے والا) یا قیوم (ہمیشہ قائم رہنے والا) کی نورانیت میں کوئی شبہ نہیں کیونکہ اسم اللہ کے ذاتی نام کے بعد یہ دونوں اسماء الٰہی ہی آتے ہیں۔ اس شرف کے وقت یہ دونوں اسماء الٰہی چاندی کی لوح یا تانبے کی لوح یا ہرن کی جھلی یا کاغذ پر زردہ کے رنگ سے تحریر کرکے گولڈن پیپر میں رکھ کر اوپر پلاسٹک کور کروالیں اور اپنے پاس حفاظت سے رکھیں۔ آپ کے پاس ایک زبردست طاقت آجائے گی جو ہر قسم کے سحر وآسیب، جنات، جادو ٹونہ اور تمام قسم کی روحانی اور مہلک جسمانی بیماریوں سے آپ کی حفاظت کرے گی، لوگوں پر آپ کا رعب و دبدبہ رہے گا اور ہمیشہ مقہور ہوں گے۔

**عمل نمبر2:** جو شخص کسی حاکم یا قاضی یا سربراہ کے پاس پیشی کے لیے حاضر ہونا چاہے، مگر اس کے قہر وغضب سے ڈرتا ہو اور اس کی زبان بند کرنا چاہتا ہو تا کہ وہ اس کے خلاف کوئی ایسا فیصلہ نہ کردے، جس سے اس کی جان کو خطرہ ہو تو ان اسماء کو شرف شمس میں ہرن کی جھلی پر مشک زعفران اور گلاب کے عرق کی سیاہی بنا کر اس سے لکھے۔ نقش مندرجہ ذیل ہے

یاحیُّ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یاقیوم

(دائیں جانب: یا کھیعص، یا حمعسق — بائیں جانب: یا حی، یا قیوم)

| |
|---|
| ح ۸۸ ے ۱۱۱ط ۱۱ ۳ ۸ ۶ ۱۱ لا ع ۱۱۱ ۱۱ ۱۱ |
| ۱۱۲۱۱ ۸ ۸ ۵ لا ع ۱۱۱ ن ن لا ن ۲۱ ح ۱۱ |
| لا ع ۱۱ ف ۸ ۸ ۸ ـــــہ ۸ ق ۱۱ لا ع |

یاحیُّ کھیعص حمعسق یاقیوم

نقش ہذا کے بنانے کے بعد اس پر مندرجہ ذیل آیات پڑھ کر دم کردیں۔ انشاء اللہ بہترین تحفہ تیار ہو جائے گا۔ اس نقش کو صرف بوقت ضرورت ہی اپنے پاس رکھیں اور بڑی حفاظت سے رکھیں۔

بِسم اللہِ الرحمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ نَجوت مِن القَومِ الظالمین لا تخف اِنكَ اَنت الاَعلیٰ اِنی لا یخافُ لَدَیَّ المُرسَلُوْنِ قَالَ رَجُلَانِ مِنَ الذِیْنَ یخافون اَنْعَمُ اللهُ عَلَيْهِمَا ادخُلو علیهِمُ البَابَ فِاِذا دَخَلتُمُوْهُ فَاِنَّکُم غالبونَ وَعَلَى اللهِ فتوَكَّلو اِن کنتم مُومنینَ اَقْبِلْ (یا فلاں بن فلاں یہاں اپنا نام معه والده لے) فلانتکُمَا اَقْبِلْ الخَطِیبَ عَلَى المِنبَرِ وَالسُلطَانِ عَلَی العسکرِ عقدَت لِسانَ من یخاصِمُهُ وَلِسانُ کل ناطِقٍ لَا یتکلمون فی حامِلِ کتابی ھٰذا اِلّا بخیرا اَویَصتُمونَ صُمٌّ صُمٌّ صُمٌّ بُکْمٌ بُکْمٌ بُکْمٌ عُمْیٌ عُمْیٌ عُمْیٌ فهم لَا یُبصِرُونَ جَعَلتُ حَامِلِ کتابی ھٰذا مُؤیداً منصورًا عَلَى كُلِ اَحَدٍ کَمَا نَصرُ اللهُ نَبِيِّهِ مُحَمَّدً صلی اللہ علیه وسلم بِالمَلٰئکةِ وَجبرائیلَ عنِ لیمنیهٖ وَمیکائیل مِن شمالِهٖ وَاسرافیلُ مِن وَراءِ ظَهرِهٖ وَاَسْمَاءُ اللہِ مُحِیْطَةٌ بِهٖ شَاهَتِ الوجوهُ وعِنتِ الوُجُوهُ لِلحَیِّ القیوم ماهت حَت محت الظلاَمًا مُحلًّا اَهْلًا اَقْبِلْ ناجِیًا منصُوراً مُؤَیِّدًا بِاالوَاحِدِ الفَرْدِ الصَّمدِ الذی لَم یلد وَلم یُولَد ولم یکن لهُ کفُوًا اَحَد٥

**نوٹ:** یہ تمام حضرت شیخ ابو العباس احمد بوتی ؒ کی مشہور ومعروف تصنیف شمس المعاف سے لیے گئے ہیں۔

ازتحریر: سید تنویر حیدر نقوی، راولپنڈی

# شرفِ شمس اسم کامل کا فیض ظاہر

حمد کے لائق رب العالمین انبیاء مرسلینؑ صالحینؒ، شہداء، اولیاءؒ ختم المرسلین محمد مصطفی اور وارثان علم اہل بیتؑ اطہار پر درودوسلام کے بعد لوح اسم کامل ذات، ''اللہ'' جو کہ ہر لحاظ سے منفرد ،مکمل وجامع ترین پہلوؤں پر محیط ہے پیش خدمت ہے۔

اسم ''اللہ'' اسم ذات رکھنے کے علاوہ مختلف اسم اعظم میں بھی منفرد مقام حاصل ہے۔ ذات وصفات کے یکجا کرنے سے معجزہ نما پرتاثیر لوح نکھر کر سامنے آتی ہے لفظ ''ا ل ل ہ'' میں ۴ حروف ہیں۔ ''الف، ھا'' آتشی ہیں اور دونوں ''لام'' خاکی عناصر سے تعلق رکھتے ہیں۔ جس سے اس امر کی طرف اشارہ ہے ''للہ مافی السموات و الارض'' علم الاعداد کے اعتبار سے اعداد صغیر 66 (6+6=12=3) اعداد بسیط سے (4 حروف x66 اعداد صغیر) 264=12=3 اور اعداد کبیر مرتبہ ''احاد'' ''عشرات'' ''مآب'' ''والوف'' سے (الف = ایک، لام دہائی کے مقام پر تیس 30، دوسرا لام سینکڑہ کے مقام پر تین سو 300 اور ھا ہزار کے مقام میں 5 ہزار کی قیمت رکھتے ہیں) اس طرح اعداد کبیر 5331 حاصل ہوتے ہیں۔ (12=3) یعنی اعداد جامعیت کے اعتبار سے 12 عدد صغیر اور 3 عدد مفرد کو قائم بالذات دوام حاصل ہے۔ اسی اعتبار سے اس لوح کے 32 خانوں کو 4 پر تقسیم کیا جائے تو فطری وقدرتی 8 خاتم ظاہر ہوتے ہیں۔ 3 کا عدد وجود زندگی کی رونقوں پر دلالت کرتا ہے جبکہ خاتم جو کہ 8 بنتے ہیں۔ تباہی و بربادی کی طرف اشارہ ہے۔ مگر ان کی آپس میں ضرب (3x8=24) گھنٹے دن رات کو ظاہر کرتے ہیں۔ 4+2 کو جمع کیا جائے تو 6 کا عدد حاصل ہوتا ہے جو کہ اللہ کے اعداد 66 کو معمہ بنا کر ظاہر کرتا ہے جس میں ہست وبود کی کل کائنات مخفی ہے۔

اس لوح میں لفظ ''اللہ'' کو چاروں کونوں کی زینت بناتے ہوئے 15 کونوں کا وجود ملتا ہے جن کو جمع کیا جائے تو (5+1=6 کا عدد حاصل ہوتا ہے جو کہ 3 کے عدد کی دگنی طاقت ہے۔ اسی رعایت کو ملحوظ خاطر لاتے ہوئے 15 کونوں پر ایسے 15 اسماء صفاتی تحفظ ذات کے گرد سجائے گئے ہیں جس میں ہر اسم کا مفرد عدد 3 بنتا ہے اور آیات کفایات کے فرش بنا کر پیش کرنے سے قبولیت دعا میں کوئی چیز مانع نہ رہے گی۔

اسم ''اللہ'' ذات وصفات سے کامل ہونے کے ساتھ ساتھ اقوال معصومینؑ اور درج ذیل عقلی دلائل کی روشنی میں اسم اعظم حقیقی بھی ہے۔

(۱) کل اسم اعظم بقول اصف بن برحیاؑ افلاطون گیارہ ہیں۔ اور انہی ابجد عربی میں پوشیدہ ہیں۔ ان کی ترتیب وتقسیم عناصر اربعہ میں یوں ہے۔ حروف آتشی میں 3 اسم، بادی میں 3 اسم۔ آبی میں 3 اسم، خاکی میں 2 اسم، خاکی میں ایک اسم کے کم ہونے کا سبب یہ ہے کہ کرہ خاک عوام الناس کے قدموں کے نیچے رہتا ہے۔ باقی تینوں کرے صاحب ہیبت ووقار ہیں۔ ان گیارہ اسماء اعظم سے ایک اسم ذات ''اللہ'' بھی ہے۔ اس پر اولین وآخرین کا اتفاق ہے۔

(۲) یہ مقدس اسم قرآن مجید میں سب سے زیادہ 2807 جگہوں پر موجود ہے۔

(۳) یہ اسم ابتدائے توحید وشہادت کے ساتھ ساتھ نفی وغیرہ دلیل الوہیت وجلالیت پر دلالت بھی رکھتا ہے۔ اس کا ''اول الف'' اشارہ ہے اس کی وحدانیت پر اسی سبب سورۃ اخلاص میں ارشاد فرمایا ''قل ھو اللہ احد'' اگر الف کو علیحدہ کیا جائے تو ''للہ'' باقی رہ جاتا ہے اس کے پہلے لام سے زماں ومکاں کی ملکیت کی طرف اشارہ ملتا ہے جیسا کہ ارشاد ہے ''وللہ ما فی السمٰوٰت و ما فی الارض'' اور اگر دوسرے لام کو حذف کر دیں تو ''لہٗ'' کا وجود ظاہر ہوتا ہے جو کہ ''لہ الملک ولہ الحمد'' پر دلالت کرتا ہے اور اگر دوسرے لام کو بھی گرا دیں تو ''ھو'' باقی رہ جاتا ہے جس کے لئے ارشاد الٰہی ہے ''ھو اللہ والذی لا الہ الا ھو''

(۴) اللہ کا اسم مقدم اور ابتدائے کلام ہے باقی اسماء اس کی طرف ''مضاف'' ہیں۔

(۵) ایک خاصیت رابعہ عددی کی یہ بھی ہے کہ اس کے ظاہر وباطن میں 5 حروف ہیں کھڑے ''الف'' کو شامل کر کے 2 الف 2 لام اور ایک ھ۔ ھ کے 5 عدد کا یہ خاصہ ہے کہ جب اس کو فی نقشہ ضرب دیں تو ہر ضرب سے صورت اصلی 5 محفوظ رہتی ہے اس عدد کو ''دائر'' کہتے ہیں۔ اور کامل ہستی نے انسانی تخلیق کے جوہر بھی 5 ہی رکھے ہی اسی سبب یہ عدد ''دوائر باطنہ کا مرجع ہیں''

(۶) اسم اللہ کی ذات اشرف ہے صفات سے اسی سبب حق سبحانہ نے اپنے رسولؐ مقبول کو توجہ الی اللہ کے مقام میں ارشاد فرمایا اور آنحضرتؐ نے فرمایا کہ بہترین اسم ''اللہ'' کے نزدیک ''عبداللہ'' ہے۔

(۷) امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ میں ہر نماز میں اسم اعظم کو طلب کرتا تھا ایک دن

بعد نماز فجر مجھ کو خواب کا غلبہ ہوا کیا دیکھتا ہوں کہ ایک مرد بزرگ ہستی مجھ سے فرما رہی ہے کہ اب تیری دعا مستجاب ہوئی یہ اسم پڑھا کر" اللھم انی اسئلك باسملك الله، الله الله الله الله لا الٰہ الا ھو رب العرش العظیم " آپ فرماتے ہیں کہ بخدا میں اس کے توسط سے جو دعا مانگتا تھا فوراً مستجاب ہو جاتی تھی۔

(۸) اس اسم ذات واکمل کا مظہر اس عالم کون ومکان کے ہر ذرہ ذرہ سے ظاہر ہے اس کی قدرت ومظہریت ہر جز سے ظاہر ہے کیونکہ اس اسم ذات کے اعداد صغیر 12 ہیں پس اس نے اپنی نشانیوں اور کرامات کے ظہور کیلئے 12 معصومین کو منتخب کر لیا۔ جن کے واسطے سے خالق کی عظمت وہیبت کی معرفت جاری وساری رہیگی۔

درج ذیل نقش معظم کی خوبیاں، اس کے اوفاق، اس کے اسرار، اس کا حسابی کمال، حیرت انگیز طور پر منفرد ہے جن کو ظاہر کرنے کے لئے پوری ایک کتاب درکار ہے۔

## تیاری لوح یا نقش:

(۱) اس لوح یا نقش کو صرف وہ لوگ پرتاثیر تیار کر سکتے ہیں جنہوں نے حروف نورانی، بسم اللہ یا اللہ کے اسم کی زکوٰۃ ادا کی ہو۔

(۲) اس لوح یا نقش کو صرف شرف شمس، مریخ، مشتری یا عطارد میں جو اوقات شرفات کی شرائط پر پورے اترتے ہیں اس میں تیار کرنا ہے۔ ستارے کے مطابق بخور جلانا ہے نیز منہ میں سوراخ والا سچا موتی رکھنا ہے۔

(۳) چاندی کی لوح پر سونے کا پانی چڑھوائیں یا سنہری کاغذ پر نقش تیار کریں۔ دیئے ہوئے نقش کے مطابق نقل کریں اور نقش کے اندر کے خانے چال کے مطابق بالترتیب 1 سے 32 تک مکمل کرنے ہیں۔

(۴) اس لوح سے بننے والے خاتم جو کہ ہر نام کے لئے تیار ہو سکتے ہیں اس میں ایک جانب ''اسم اللہ'' کے بجائے اعداد اللہ 66 اور دوسری جانب ۷۸۶ کے علاوہ نام کے مفرد عدد جن مثلث پر ہوگا۔ اسی کے مطابق انگشتری تیار ہو گی۔ مثلاً تنویر میں ''ب'' کے اعداد مفرد 4 بنتے ہیں۔ تو ۴۔۱۳۔۲۳۔۲۶ خانوں والی انگشتری تیار ہوگی۔

(۵) نقش یا لوح کی پشت پر طلسم نقش کریں نیز سائل کو نام مع والدہ تحریر کریں۔

(۶) نقش یا لوح کی تیاری کے بعد جو اتوار آئے ایسی جگہ کھڑے ہوں جہاں سے سورج کا نکلنا نظر آئے اور سورۃ الشمس کی تلاوت کم سے کم 6 مرتبہ کر کے دم کریں اور دعا کریں کہ اس اسم ذات کی برکت سے مجھے بھی شمس کی بلندیوں کی طرح عزت وتوقیر صحت وتندرستی، مراتب اعلیٰ و دولت ظاہرہ نصیب ہو۔ اس کے بعد لوح یا نقش عطر گلاب کی خوشبو لگا کر زرد یا گولڈن کپڑے میں سی کر گلے میں پہن لیں یا رکھ لیں۔

۷۸۶

ھـ ھـ
سر کھسمہمسط
طـ معـع

نام طالب، مع والدہ کشادگی و فتوحات ظاہر کلی امور زندگی میں بحق اسم کامل اللہ ظاہر ہوں العجل العجل الساعۃ الساعۃ




(۷) استعمال سے پہلے 3 پاؤ یا 3 کلو چنے کی دال، گندم، یا زرد یا گولڈن کپڑوں کا جوڑا حسب توفیق صدقہ دیں۔ نیز استعمال کے ساتھ ہی اسم ذات ''اللہ'' کا ورد 70 مرتبہ کسی بھی نماز کے بعد عادت بنالیں۔

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا ٥ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ٥ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ٥ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ٥ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ وَ كِيْلًا ٥ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ٥ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

# روحانیت و تصوف

از تحریر: قیصر احمد بی۔ اے، کراچی

کسی سے میں یہ کیوں پوچھوں تصوف کس کو کہتے ہیں خود اپنے دل کو دیکھا اور کہا کہ اس کو کہتے ہیں۔

**حساب کتاب:۔** مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ ایک دن بازار تشریف لے گئے اور ایک دکان پر جا کر رُک گئے۔ وہاں ایک عورت کچھ سودا سلف خرید رہی تھی۔ دکاندار سے سلام علیکم ہوئی دکاندار نے کہا۔

دل کے ٹکڑے ہوئے جا رہے ہیں
تیرے عشق میں مرے جا رہے ہیں

سودا خریدنے کے بعد اس عورت نے جب رقم ادا کرنی چاہی تو دکاندار نے کہا: ''عشق میں پیسے کہاں ہوتے ہیں۔ چھوڑ دو پیسے اور جاؤ'' اصل میں یہ دونوں عاشق اور معشوق تھے۔ مولانا یہ الفاظ سن کر غش کھا کر گر پڑے۔ جب انہیں ہوش آیا تو دکاندار نے سوال کیا۔ مولانا آپ بے ہوش کیوں ہوئے؟ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ نے جواب دیا: ''میں اس بات پر بے ہوش ہوا کہ تم میں اور اُس عورت میں عشق اتنا قوی اور مضبوط ہے کہ دونوں میں کوئی حساب کتاب نہیں جبکہ اللہ کے ساتھ میرا عشق اتنا کمزور ہے کہ میں تسبیح گن گن کر کرتا ہوں۔''

**سانپ:۔** ایک بزرگ نے ایک سانپ کو یہ کہتے سنا کہ جو اس وقت مجھے پناہ دے اللہ اسے دوزخ سے پناہ میں رکھے گا۔ بزرگ نے اپنا منہ کھول دیا۔ سانپ سیدھا پیٹ میں جا اُترا۔ اتنے میں ایک شخص سانپ کو ڈھونڈتا ہوا آیا۔ مگر جب کہیں نشان نہ ملا تو وہ واپس چلا گیا۔ تھوڑی دیر بعد سانپ نے اس بزرگ سے کہا فرمایئے اب میں آپ کے دل کو ڈسوں یا کلیجے کو؟ پوچھا یہ کیوں؟ سانپ نے کہا نادانوں کے ساتھ نیکی کرنے کی یہی سزا ہے۔ بزرگ نے کہا اچھا پہلے مجھے اپنی قبر کھود لینے دو اتنے میں ایک فرشتہ اُترا اور انہیں ایک ایسی چیز کھلائی کہ سانپ ٹکڑے ٹکڑے ہو کر قے کے راستہ نکل گیا۔ انہوں نے پوچھا آپ کون ہیں؟ جواب ملا میں تمہاری وہ نیکی ہوں جو ابھی تم نے سانپ کے ساتھ کی تھی۔

**اللہ کی رحمت بہت وسیع ہے:۔** ایک شخص تھا، بت پرستی کرتے پوری عمر بیت گئی۔ ایک مرتبہ بہت سخت بیمار ہوا، بہت بے چین تھا، جس بت کی عبادت کرتا تھا، اس کے پاس گیا اور کہا کہ میں نے تیری عبادت کی اور آج تک کوئی حاجت نہیں مانگی، آج مانگتا ہوں، میری اس حاجت کو پورا کردے اور یہ بیماری ختم کردے، بت نے کوئی جواب نہ دیا، وہ آدمی بہت پریشان ہوا اور خیال کیا کہ موسیٰ علیہ السلام کے رب سے مانگتا ہوں اس نے صرف اتنا کہا کہ اے موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے رب! اوپر سے آواز آئی کہ ''لبیک یا عبدی'' وہ بہت حیران ہوا کہ ابھی میں نے اظہار مدعا نہیں کیا کہ جواب آ گیا۔ چنانچہ اس نے دُعا کی اور وہ بیماری ختم ہوگئی اب وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس آ کر کہتا ہے کہ اگر ایک شخص نے برسہابرس بت کی عبادت کی ہو اور اب وہ ایمان لانا چاہے تو اس کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟ اس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے چہرے پر ناگواری کے آثار دیکھے تو وہ ڈر کر بھاگ گیا، فوراً وحی آئی اور اللہ تعالیٰ نے کہا کہ اے موسیٰ! جاؤ اور اس کو میرا پیغام دو کہ اگر تم چار ہزار سال تک بت پرستی کرتے اور پھر میری طرف لوٹ کر آتے تو میں معاف کر دیتا، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پیغام پہنچایا، اور اس کو ایمان نصیب ہوا۔

تو اللہ کی رحمت بہت وسیع ہے وہ خود فرماتے ہیں کہ میری رحمت سے ناامید نہ ہو، سب گناہ معاف کر دیتا ہوں، وہ تو فرعون کو بھی معاف کرنے کیلئے تیار ہیں، اور جو یہود کہتے ہیں اللہ فقیر ہے ان کو بھی معاف کرنے کیلئے تیار ہیں، جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ابن اللہ کہنے والے ہیں ان کو معاف کر سکتے ہیں، لیکن شرط یہ ہے کہ توبہ، انابت اور رجوع الی اللہ ہو۔

(مجالس علم وذکر، ج2 از شیخ الحدیث حضرت مولانا سلیم اللہ خان مدظلہ)

